وفروخت ہوگی کہ ذمہ بچے پر نہ آئے تو اس میں اس کے لیے محض نفع ہے کیونکہ اس کی تعبیر اور گفتگو صحیح قرار پاجاتی ہے ___ اور عاقل بچہ ایسے تصرفات کا اہل ہے جن میں صرف نفع ہو جیسے ہبہ قبول کرنا وغیرہ ____ اور ذمہ بچہ پر نہ آئے گا اس لیے اس میں بچہ کا ضرر ہے الخ ت

ہمچناں درفصل سی وچہارم از جامع الفصولین در احکام الصبیان است ◄۱۶۳ والعبارة الاولی اتم فائدة واعظم عائدة

اس طرح جامع الفصولین کی فصل ۳۴ میں بچوں کے احکام کے بیان میں ہے ____ مگر عبارت بالا زیادہ مفید اور عظیم نفع کی حامل ہے۔

پس بوضوع پیوست که صبی اگر چه محجور است ازتبرع بے ضرر، محجور نیست هذه کبری ولنبین صغری چوں بتوفیقه تعالیٰ برہنمائی فقه وحدیث درمانحن فیه، نظر مے کنیم ہبه ثواب واہدائے اوبمسلمانے رابحمد الله تعالیٰ نفع بے ضرر مے یابیم این نه ہمچور ہبه مال ست که چو بکسےدہی از خود گم کنی، تانز دتست بدیگرے نه رسد چوں بدیگرے رسد پیش تونماند این جابسعت فضل وکمال کرم رب العزة جل جلاله ہم ثواب تونزد توماند۔ وہم بموہوب له پرسد بلکه بایں کار خوب ثواب توده بالاشود - پس این نفع بقصور وتجارة لن تبورا ست۔ اس کی تفصیل سے واضح ہوگیا کہ بچہ اگرچہ مجور ہو مگر بے ضرر تبرّع سے مجور نہیں ہے یہ کبرٰی ہوا اب ہم صغرٰی بیان کرتے ہیں، بتوفیق الٰہی جب ہم فقہ وحدیث کی رہنمائی میں زیر بحث مسئلہ میں غور کرتے ہیں تو کسی مسلمان کو ثواب ہبہ وہدیہ کرنے کو بحمدہٖ تعالیٰ ہم نفع بے ضرر پاتے ہیں ____ یہ ہبہ مال کی طرح نہیں کہ مال جب کسی کو دیا تو اپنے پاس سے گیا۔ اور جب تک اپنے پاس ہے دوسرے کے پاس پہنچ جائیگا تو اپنے پاس نہ رہے گا۔ یہاں وسعتِ فضل الٰہی اور کمال ربانی سے ہدیہ کرنے والے کا ثواب خود اس کے پاس بھی رہتاہے، اور موہوب لہ کے پاس بھی پہنچتاہے بلکہ اس عمل کی

وجہ سے خود اس کا ثواب دس گنا ہو جاتا ہے تو یہ ایسا نفع ہے جس میں کوئی کمی نہیں، اور ایسی تجارت ہے جس میں ہرگز کوئی خسارہ نہیں۔

درحدیث ۱ : است که حضور پر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسم فرمود من حج عن میّت فللذی حج مثل اجرہ ◄۱۶۴۔ ہر کہ از جانب مردہ حج کند مراد را مثل ثواب آں میّت باشد رواہ الطبرانی فی الاوسط عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حدیث ۱: حضور پر نور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جو کسی وفات یافتہ کی جانب سے حج کرے اس کے لیے بھی ثواب میّت کے مثل ثواب ہو، اسے طبرانی نے معجم اوسط میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا۔

حدیث ۲ : کہ حضور اقدس صلوات اللہ تعالی و سلامہ علیہ فرمود اذا تصدق احدکم بصدق تطوعا فلیجعلها من ابویه فیکون لهما اجرها فلا ینقص من اجره شیئ ◄۱۶۵۔ چوں کسے از شما صدقہ نافلہ کردن خواہد باید کہ اورا از مادر وپدر خود گرداند کہ ایشاں راثواب اوباشد واز ثواب ایں کس چیز نکاہد رواہ الطبرانی فی الاوسط وابن عساکر عن عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ما۔

حدیث ۲ : حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص نفل صدقہ کرنا چاہے تو چاہیے کہ اسے اپنے ماں باپ کی جانب سے کردے کہ انھیں اس کا ثواب ملے گا اور اس شخص کے ثواب سے کچھ کم نہ ہوگا۔ اسے طبرانی نے معجم اوسط میں اور ابن عُساکر نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا۔

حدیث ۳ : روی نحوہ الدیلمی فی مسند الفردوس عن معاویة بن حَیَدة القُشَیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

حدیث ۳: اسی کے ہم معنی دیلمی نے مسند الفردوس میں معاویہ بن حَیدہ قُشَیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی۔

حدیث ۴ : که فرمود صلی الله تعالیٰ علیه وسلم من مر علی المقابر وقرأ قل هوالله احد، احدٰی عشرة مرة ثم وهب اجرها للاموات اعطی من الاجر بعدد الاموات ◄۱۶۶ ہر که بگورستان گزرد وسوره اخلاص یازده بارخوانده بمردگان بخشد بشمار مردگان ثوابش داده شود۔ رواه الدار قطنی والطبرانی والدیلمی والسلفی عن امیر المؤمنین علی کرم الله وجهه۔

حدیث ۴: حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جو قبرستان سے گزرے اور سورہ اخلاص گیارہ بار پڑھ کر اس کا ثواب مردوں کو بخش دے اسے مردوں کی تعداد کے برابر ثواب دیا جائے گا۔ اسے دار قطنی، ویلمی اور سلفی نے امیر المومنین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہ سے روایت کی ہے۔

حدیث ۵ : که فرمود صلی الله تعالیٰ علیه وسلم اذا حج الرجل عن والدیه تقبل منه ومنهما ◄۱۶۷ الحدیث چوں کسے ازوالدین خودش حج کند ہم ازقبول کرده شود وہم ایشاں رواه الدارقطنی عن زید بن ارقم رضی الله تعالیٰ عنه۔

حدیث ۵: رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کوئی اپنے والدین کی طرف سے حج کرے تو اس کی جانب سے بھی قبول کیا جائے اور ان کی جانب سے بھی ____ اسے دار قطنی نے حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا۔

پیداست که معنی قبول ہمیں عطائے ثواب ست کما نص علیه العلماء ولذا قال فی التیسیر ای اثابه واثابهما علیه فیکتب له ثواب حجة مستقلة ولهما کذالک ◄۱۶۸۔

ظاہر ہے کہ قبول کا معنٰی یہاں ثواب دینا ہے۔ جیسا کہ علماء نے اس کی تصریح فرمائی۔ اسی لیے تیسیر میں فرمایا: یعنی اس پر اسے بھی ثواب دے اور اس کے ماں باپ کو بھی ثواب دے تو اس کے لیے بھی مستقل حج لکھے اور ان کے لیے بھی ویسا ہی۔

حدیث ٦ : کہ فرمود صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من حج عن ابیہ او عن امہ فقد قضی عنہ حجتہ وکان لہ فضل عشر حجج ◄ ١٦٩ ہر کہ از پدر و مادر خود حج کرد پس بدرستے کہ حج ازاو ادا کرد خودش فضیلت دہ حج یافت رواہ الدارقطنی عن جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

حدیث ٦ : رسول انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے اپنے باپ یا ماں کی طرف سے حج کیا تو بے شک اس کی جانب سے حج ادا کر دیا اور خود دس حج کی فضیلت پائی ___ اسے دار قطنی نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا۔

در ردالمحتار است الثواب لاینعدم کما علمت ◄ ١٧٠ ای اذا اھدی ثواب علمہ لغیرہ وصل الیہ ولم ینعدم من عندہ۔ ردالمحتار میں ہے: ثواب معدوم نہیں ہو جاتا جیسا کہ معلوم ہوا اھ ___ یعنی جب اپنے عمل کا ثواب دوسرے کو ہدیہ کیا تو اس کے پاس پہنچ گیا اور خود ہدیہ کرنے والے کے پاس سے فنا نہ ہوا۔

وفیہ عن العلامۃ نوح أفندی عن مناسک القاضی حج الانسان عن غیرہ افضل من حجہ عن نفسہ ◄ ١٧١ الخ اسی ردالمحتار میں علامہ نوح آفندی سے منقول ہے وہ مناسک قاضی سے ناقل ہیں: انسان کا دوسرے کی جانب سے حج کرنا خود اپنی طرف سے حج کرنے سے افضل ہے الخ۔

وفیہ عن التاتار خانیۃ عن المحیط، الافضل لمن یتصدق نفلا ان ینوی لجمیع المومنین والمؤمنات لانھا تصل الیھم ولاینقص من اجرہ شیئ اھ قال وہو مذہب اھل السنۃ والجماعۃ ◄ ١٧٢ الخ۔ اور اسی میں تاتار خانیہ سے، اس

میں محیط سے منقول ہے: جو کوئی نفل صدقہ کرے اس کے لیے افضل یہ ہے کہ تمام مومنین و مومنات کی نیت کرلے کہ وہ ان سب کو پہنچے اور اس کے اجر سے کچھ کم نہ ہوگا اھ
۔۔۔ فرمایا: یہی اہل سنت و جماعت کا مذہب ہے الخ۔

بالجملہ اہدائے ثواب ہمچو روشن کردن چراغ از چراغ ست، کہ ازیں چراغ چیزے نہ کاہد۔ وہ چراغ دیگر روشنائی یابد، وشک نیست کہ صبی ازہمچو تبرّع زنہار محجور نیست بلکہ چراغ افروختن نیز نظیر او نتوان شد کہ آنجار اگر از چراغ چیزے کم نشود فزوں ہم نشود واینجا ثواب واہب یکے دہ می شود واللہ یضٰعف لمن یشاء واللہ واسع علیم۔ مختصر یہ کہ ثواب ہدیہ کرنا ایسا ہے جیسے چراغ سے چراغ جلانا کہ اس چراغ سے کچھ کم نہیں ہوتا اور دوسرے چراغ کو روشنی مل جاتی ہے ۔۔۔۔ اور بلاشبہ بچہ اس طرح کے تبرّع سے ہرگز مجور نہیں ۔۔۔ بلکہ چراغ جلانا بھی اس کی نظیر نہیں ہوسکتی کہ وہاں اگر چراغ سے کچھ کم نہیں ہوتا تو کچھ زائد بھی نہیں ہوتا۔ اور یہاں ہبہ کرنیوالے کا ثواب ایک کا دس ہوجاتا ہے۔ اور اللہ جس کیلئے چاہے اور زیادہ کرتا ہے۔ اور اللہ وسعت والا علم والا ہے۔

بمثل فرض کن اگر در محسوس نیز صورتے ہمچناں یافتہ شدے کہ صبی درہمی دہد وآں درہم ہم بموہوب لہ رسد و ہم بدست صبی برقرار ماند و یکے دہ گرد د آیا معقول بود کہ شرع مطہر صبی راازہمچوتصرف بازداشتے حاش للہ حجر برائے نظر ووضع ضرراست نہ بہر دفع نفع والحاق بحجراین ست دریں مسئلہ طریق نظر۔ بطور مثل فرض کیجئے اگر عالم محسوس میں بھی کوئی ایسی صورت ہوتی کہ بچہ ایک درہم دے وہ درہم موہوب لہ کے پاس بھی پہنچے اور بچے کے ہاتھ میں بھی برقرار رہے اور ایک کا دس ہوجائے تو کیا یہ متصور تھا کہ شرع مطہر بچے کو ایسے تصرف سے روک دیتی ۔۔۔۔ حاشا للہ! حجر ضرر دور کرنے پر نظر کے لیے ہے نفع دور کرنے اور حجر پتھر سے لاحق کرنے کے لیے نہیں ہے ۔۔۔۔ یہ اس مسئلہ میں طریق نظر ہے۔ ت

ثم اقول وبالله التوفیق ہمانا از کلمات علماء نص جزیہ برآریم علمائے، مادر عامہ کتب تصریح فرمودہ اند کہ مسئلہ حج عن الغیر برہماں اصل کلی مبتنی ست کہ انسان رامی رسد کہ ثواب عملش ازاں دیگرے کند۔ فی الھدایہ باب الحج عن الغیر: الاصل فی ھذا الباب ان الانسان لہ ان یجعل ثواب عملہ لغیرہ صلٰوۃ ا او صوما او صدقۃ اوغیرھا عنداھل السنۃ والجماعۃ ◄۱۷۳ ومثلہ فی خزانۃ المفتین برمز "ہ" لھا۔

ثم اقول وباللہ التوفیق پھر میں کہتا ہوں اور توفیق خدا تعالیٰ ہی سے ہے۔ت کلمات علماء سے ہم خود اس جزیہ کی صراحت لائیں۔ ہمارے علماء نے عامہ کتب میں تصریح فرمائی ہے کہ دوسرے کی جانب سے حج کی بنیاد اسی قاعدہ کلیہ پر ہے کہ انسان اپنے عمل کا ثواب دوسرے کے لیے کر سکتا ہے ـــــ ہدایہ باب الحج عن الغیر میں ہے: اس باب میں اصل یہ ہے کہ اہلسنت وجماعت کے نزدیک انسان کو حق حاصل ہے کہ اپنے عمل کا ثواب کسی دوسرے کے لیے کردے۔ نماز ہو یا روزہ یا صدقہ یا اور کچھ 'اھ اسی کے مثل خزانۃ المفتین میں ہدایہ کے لیے "ہ" کے رمز کے ساتھ ہے۔

و فی الدر باب الحج عن الغیر الاصل ان کل من اتی بعبادۃ مّالہ جعلُ ثوابھا لغیرہ ◄۱۷۴

درمختار باب الحج عن الغیر میں ہے: اصل یہ ہے کہ جو شخص بھی کوئی بھی عبادت کرے اسے اختیار ہے کہ اس کا ثواب دوسرے کے لیے کردے اھ'

وفی الھندیہ عن الغایۃ کالھدایۃ مع زیادۃ مفیدۃ وفی ملتقی الابحر اخر الباب وللانسان ان یجعل ثواب عملہ لغیرہ فی جمیع العبادات ◄۱۷۵ قال فی شرح مجمع الانھر ھذا وقع فی معرض العلۃ لما قبلہ ◄۱۷۶ پس ثابت شدکہ حج ازدیگرے کردن از باب اہدائے ثواب است، ورنہ این تفریع راچہ محل بودے، حالا باید دیدکہ صبی نیز حج عن الغیر تواں کرد یانہ، درکتب مذہب تصریحات جلیہ است کہ

می تواں کرد۔ در تنویر الابصار است یشترط اهلیة المامور لصحة الافعال ◀۱۷۷۔

ہندیہ میں غایہ کے حوالے سے عبارت ہدایہ کی طرح ایک مفید اضافے کے ساتھ ہے۔ ملتقی الابحر باب مذکور کے آخر میں ہے: انسان کو تمام عبادات پر اختیار ہے کہ اپنے عمل کا ثواب دوسرے کے لیے کر دے اھ اس کی شرح مجمع الانھر میں ہے: یہ عبادت بیان ماقبل کے علت کی منزل میں ہے ــــــ تو ثابت ہوا کہ دوسرے کی جانب سے حج کرنا اہدائے ثواب کے باب سے ہے ــــ ورنہ اس تفریع کا کیا موقع ہوتا ــــ اب دیکھنا چاہئے کہ بچہ بھی دوسرے کی جانب سے حج کر سکتا ہے یا نہیں؟ ــــ کتب مذہب میں روشن تصریحات موجود ہیں کہ کر سکتا ہے ــ تنویر الابصار میں ہے: صحتِ افعال کے لیے مامور کا اہل ہونا شرط ہے

درحاشیة علامه طحطاوی است عبر بالصحة دون الوجوب لیعم المراهق فانه اهل للصحة دون الوجوب◀۱۷۸۔

حاشیہ علامہ طحطاوی میں ہے: "صحت" سے تعبیر فرمائی "وجوب" سے نہیں۔ تاکہ مراہق قریب البلوغ لڑکے کو بھی شامل ہو کیونکہ حج کی ادائیگی اس سے صحیح ہے مگر اس پر واجب نہیں

در درمختار است فجاز حج الصرورة والمرأة والعبد والمراهق وغیرہم اولی لعدم الخلاف ◀۱۷۹ ملخصا۔ ودر ردالمحتار است الشرط هو الاهلیة دون الذکورة والحریة والبلوغ ◀۱۸۰ ملخصا

درمختار میں ہے: صرورہ جس نے اپنا حج اسلام نہ کیا ہو عورت، غلام اور مراہق کا حج جائز ہے اور ان کے علاوہ حج بدل کے لیے ہوں تو بہتر ہے تاکہ اختلاف ائمہ نہ رہے اھ ملخصا ــــ ردالمحتار میں ہے: شرط صرف اہلیت ہے۔ مرد ہونا، آزاد ہونا، بالغ ہونا شرط نہیں اھ ملخصا

وہم دراں ازلباب درتعداد شرائط آورد والتاسع عشر تمیز المامور فلا یصح احجاج صبی غیر ممیز ویصح احجاج المراهق ◀۱۸۱

ہم دران ست هذه الشرائط كلها فى الحج الفرض واما النفل فلا يُشترط فيه شيئى منها الا السلام والعقل والتمييز ◄۱۸۲____
ہمچناں در مناسک علامہ سندی است

اسی میں لباب سے تعداد شرائط میں نقل ہے: انیسویں شرط یہ ہے کہ مامور باتمیز سمجھدار رہو، تو نا سمجھ بچے سے حج کرانا صحیح نہیں اور مُراہق سے حج کرانا صحیح ہے ____ اسی میں ہے: یہ ساری شرطیں حج فرض میں نفل میں اسلام، عقل اور تمیز کے سوا کوئی شرط نہیں اسی طرح مناسک علامہ سندی میں ہے ___

ودر ہندیة ازغاية السروجى شرح ہداية از علامه كرمانى آورد الافضل ان يكون عالما بطريق الحج وافعاله ويكون حرا عاقلا بالغا ◄۱۸۳

ہندیہ میں غایۃ السروجی از علامہ کرمانی کے حوالے سے ہے: افضل یہ ہے کہ طریقہ حج اور افعال حج سے باخبر ہو اور آزاد، عاقل، بالغ ہو اھ

اقول المراد بالعاقل مايقابل المعتوه الذى حكمه حكم الصبى العاقل دون ما يقابل المجنون لان اصل العاقل شرط صحة العبادات والكلام ھٰهنا فى الافضلية وكان الحاصل ان الافضل ان لايكون عبد اولامعتوها ولا صبيا مميزا وانما اكثرنا من النقول فى المسئلة لما وقع فى بعض نسخ اللباب من تصحيف اوقع الشارح فى بحث مضطرب وقداجبنا بحول الله تعالیٰ فى ما علقنا على طرقه بمالا مزيد عليه ولاحاجة بنا الى الاطالة بايراداه هنا ط باز برظاہر الروايةمو يد بنصوص صراح احاديث صحاح كه نفس عمل از جانب آمرواقع شود۔ ايں معنى درايں كارما رامؤ يد راست كه چوں صبى مميزاصل عمل بهر ديگرے وازاں او مے تواں كرد وہبہ ثواب يكے ازتوابع اُوست وذلك قوله صلى الله تعالیٰ عليه وسلم فيما روينا عنه تقبل منه ومنهما كما اسفلنا پس از مجرد اہدائے ثواب مانع كيست وجا حر چيست

.سخن اینجا درازاست ودرفیض الٰهی بازامابرہمیں قدر بسندہ کنیم حامدین لربنا علی جودہ ونو الہ ومصلین علی سیدنامحمد واٰلہ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم۔

اقول یہاں عاقل سے مراد معتوہ کا مقابل ہے جس کا حکم عاقل بچے کا ہے، مجنون کا مقابل مراد نہیں اس لیے کہ نفس عقل تو تمام عبادات کی ''صحت'' کے لیے شرط ہے، اور یہاں کلام ''افضلیت'' کے بارے میں ہے۔ حاصل یہ ہوا کہ افضل یہ ہے کہ نہ غلام ہو، نہ معتوہ۔ نہ ممیز بچہ ___ ہم نے اس مسئلہ میں حوالے زیادہ پیش کئے جس کی وجہ یہ ہے کہ لباب کے بعض نسخوں میں کچھ خطائے کتابت واقع ہوئی جس نے شارح کوایک بااضطراب بحث میں ڈال دیا جس کا جواب بعونہ تعالیٰ ہم نے اس کے حاشیہ میں کامل طور پر دے دیا ہے یہاں اسے ذکر کرکے کلام طویل کرنے کی ضرورت نہیں ____ پھر ظاہر الروایہ کی بنیاد پر جو صحیح احادیث کے صریح نصوص سے تائید یافتہ ہے کہ نفس عمل آمر کی جانب سے واقع ہوتا ہے۔ یہ معنیٰ اس کام میں ہمارے لیے زیادہ مؤید ہے کہ جب ممیز بچہ اصل عمل دوسرے کے لیے اور اس کے حق میں کرسکتا ہے اور ثواب ہبہ کرنا بھی اس کے توابع میں سے ایک ہے اور وہ رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا روایتِ مذکورہ میں یہ ارشاد ہے کہ ''اس سے اور اس کی ماں باپ دونوں کی جانب سے قبول کیا جائے'' تو ثواب ہدیہ کرنے سے مانع کون ہے اور رکاوٹ کیا ہے؟ کلام یہاں طویل ہے اور فیض الٰہی کا دروازہ کشادہ، مگر ہم اسی قدر پر اکتفا کرتے ہیں اس کے ساتھ اپنے رب کی، اس کے جودوکرم پر حمد کرتے ہیں اور اپنے آقا حضرت محمد اور ان کی آل پر درود بھیجتے ہیں اور خدائے پاک وبرتر خوب جاننے والا ہے، اور اس ذات بزرگ کا علم زیادہ کامل اور محکم ہے۔ ت

مسئلہ ۲۴۲: ازالہ آباد مدرسہ سبحانیہ دار الطلباء مرسلہ محمد سعید الحسن صاحب ۱۱ صفر ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید نے یہ دستور مقرر کر رکھا ہے کہ ہر ششماہی یا سالانہ یوم معین وتاریخ مقررہ پر اپنے پیر کا عرس ہوا کرے، لوگوں کو یہ کہتا ہے کہ جو شخص یہ

عرس کرے اور عرس کی نیاز کردہ شیرینی کھائے گا اوپر بلاشبہ جنت مقام دوزخ حرام ہے' یہ کہنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے؟ بینوا توجروا

الجواب

یہ کہنا جزاف اور یاوہ گوئی ہے ◄ ۱۸۴۔ اللہ جانتا ہے کہ کس کا جنت مقام اور کس پر دوزخ حرام' عرس کی شیرینی کھانے پر اللہ تعالیٰ ورسول کا کوئی وعدہ ایسا ثابت نہیں جس کے بھروسہ پر یہ حکم لگا سکیں' تو یہ

تَقَوُّل علی اللہ اللہ تعالیٰ پر اپنی طرف سے لگا کر کچھ بولنا۔ت ہوا اور وہ ناجائز ہے۔

**قال اللہ تعالیٰ: اطلع الغیب ام اتخذ عند الرحمٰن عھدا ◄ ۱۸۵**

کیا اس نے غیب دیکھ لیا ہے یا رحمان کے یہاں کوئی عہد کر رکھا ہے۔ت

**قال اللہ تعالیٰ: اتقولون علی اللہ مالا تعلمون ◄ ۱۸۶۔واللہ تعالیٰ اعلم۔**

کیا تم خدا پر وہ بولتے ہو جس کا تمھیں علم نہیں۔ت واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ ۲۴۳ تا ۲۴۴: از بنگال ضلع سلہٹ موضع شوبید پور مرسلہ مولوی انوارالدین صاحب ۳ ربیع الاول شریف ۱۳۲۰ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ:

۱ میّت کے ثواب رسانی کے لیے قرآن شریف کر ہدیہ کرنا یا چند نماز و روزہ وغیرہ کے کفارہ کے عوض میں قرآن شریف کو حیلہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز ہے ہو تو کون کون صورتوں میں؟ یعنی بعض میّت کے ثلث مال قدر کفارہ کے ہے اور بعض کے کم اور بعض کے بالکلیہ نہیں۔اور ان صورتوں میں مع وصیت کے کیا حکم ہے؟

۲ بوقت دفن میّت کے دعا غیرہ پڑھ کر چھوٹے چھوٹے ڈھیلا وغیرہ پر دم کر کے قبر کے اندر رکھنا جائز ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب

۱ قرآن مجید کسی مسلمان کو دے کر اس کا ثواب میت مسلم کو پہنچانا جائز ہے، کفارے کے عوض میں قرآن مجید دے کر جو حیلہ یہاں عوام میں رائج ہے محض باطل و بے سود ہے، بلکہ بحال وصیتِ ثلث مال یا باجازت ورثہ بالغین اس سے زائد، اور بلا وصیت جس قدر مال پر وارث عاقل بالغ چاہے اگر کفارہ واجبہ کی قدر کو کافی نہ ہو بطریق دور پورا کریں یعنی ایک بار فقیر کو دے دیں اس قدر کا کفارہ ادا ہوا۔ فقیر بعد قبضہ پھر اسے اپنی طرف ہبہ کر دے۔ وارث پھر فقیر کو کفارہ میں دے، یہاں تک کہ الٹ پھیر میں قدر کفارہ تک پہنچ جائے ◄ ۱۸۷ کما نص علیه فی الدر وغیرہ من الاسفار الغر وقد حققناہ فی فتاوٰنا جیسا کہ در مختار اور اس کے علاوہ کتب مبارکہ میں اس کی تصریح ہے اور ہم نے اپنے فتاوٰی میں اس کی تحقیق کی ہے۔ ت

۲ کوئی حرج نہیں جبکہ قبر میں جگہ نہ گھیرے لعدم المنع وما لم یمنع لایمنع کیونکہ اس سے ممانعت نہ آئی اور جس سے منع وارد نہیں وہ ممنوع نہ ہو گا۔ ت واللہ تعالٰی اعلم

مسئلہ ۲۴۵: از پوسٹ فراش گنج ضلع نواکھالی ملک بنگالہ ۱۰ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ثواب رسانی کی نیت سے قرآن مجید پڑھ کر اس پر اُجرت دینا اور لینا جائز ہے یا نہیں؟ اور ایک قرآن مجید پڑھ کر چالیس درم سے کچھ کم اُجرت لینا اور پڑھانے والے کے لیے چالیس درہم سے کم اُجرت دینا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب

ثواب رسانی کے لیے قرآن مجید پڑھنے پر اجرت لینا اور دینا دونوں ناجائز ہے، اور چالیس درہم اجرت محض بے اصل ہے۔

مسئلہ ۲۴۶: از بنارس پچی باغ مسئولہ مولوی محمد ابراہیم صاحب ۱۸ ذی القعدہ ۱۳۳۹ھ

دستور ہے کہ اغنیاء قرآن خوانی کے واسطے بُلائے جاتے ہیں اور ان کی دعوت دی جاتی ہے، کیا ان اغنیاء کو بعد قرآن خوانی دعوت بعام چہلم جائز ہے؟ اور یہ فعل شرعاً کیسا ہے؟ بینوا توجروا

الجواب

موت میں دعوت بے معنی ہے، فتح القدیر میں اسے بدعت مستقبحہ فرمایا**لان الدعوۃ شرعت فی السرور لافی الشرور** ◄ ۱۸۸ اس لیے کہ دعوت خوشی میں مشروع ہے غمی میں نہیں۔ت اغنیا کا اس میں کچھ حق نہیں اور اگر بنظر المعھود عُرفا کالمشروط لفظا جو عرفا معلوم ہے اسی کی طرح ہے جو لفظاً مشروط ہے۔ت

وہ اجرت قرآن خوانی کی حد تک پہنچ گیا ہو، کھلانے والا جانتا ہو ان کی تلاوت کے عوض مجھے کھانا دینا ہے، یہ جانتے ہوں ہمیں قرآن پڑھ کر کھانا لینا ہے، تو آپ ہی حرام ہے، کھانا بھی حرام اور کھلانا بھی حرام، **لا تشتروا بایتی ثمناً قلیلا** ◄ ۱۸۹ میری آیتوں کے بدلے حقیر مال دُنیا نہ لو۔ت واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۴۷: از لکھنؤ محلّہ فرنگی محل احاطہ حیدر جان طوائف.بردوگان ہیزم سوختنی مسئولہ زین العابدین ۲۰ محرم ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ضلع اعظم گڑھ کے قریب وجوار یہ رسم قدیم میت کے ایصال ثواب کے واسطے جاری تھی کہ ورثاء میت چہلم تک قرآن خوانی کراتے تھے اور بعد اختتام میعاد قرآن خوانی کی اجرت بصورت نقد و پارچہ اور اشارے قرآن خوانی میں کھانا دیا کرتے تھے، اب چند لوگوں دیوبند سے تعلیم پاکر اسی ضلع میں آئے اور ہم لوگوں کے طریقہ مستمر ایصال ثواب کو ممنوع وناجائز کہتے اور فعل عبث قرار دیتے ہیں، پس علمائے اہلسنت وجماعت سے استدعا ہے کہ طریقہ مروجہ ایصال ثواب عند الشرع جائز ودرست ہے یا ممنوع، اور میت کو ثواب قرآن خوانی وکھانا وغیرہ کا ملتا ہے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب

دیوبندی عقیدہ والوں کی نسبت علمائے کرام حرمین شریفین نے بالاتفاق تحریر فرمایا ہے کہ یہ لوگ اسلام سے خارج ہیں ◄ 190، اور فرمایا:

من شک فی عذابہ وکفرہ فقد کفر ◄ ۱۹۱

جو ان کے کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔ ان کی کوئی بات نہ سنی جائے نہ ان کی کسی بات پر عمل کیا جائے جب تک اپنے علماء سے تحقیق نہ کرلیں۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: وایاکم وایاھم لایضلونکم ولایفتونکم ◄ ۱۹۲۔

ان سے دور بھاگو اور انھیں اپنے سے دور کریں۔ کہیں وہ تم کو گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تم کو فتنہ میں نہ ڈال دیں۔

اور ان کا بتایا ہوا کوئی مسئلہ اگر صحیح بھی نکلے تو اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ عالم ہیں، یا ان کے اور مسائل بھی صحیح ہوں گے۔ دنیا میں کوئی ایسا فرقہ نہیں جس کی کوئی نہ کوئی بات صحیح نہ ہو، مثلاً یہود ونصاریٰ کی یہ بات صحیح ہے کہ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نبی ہیں۔ کیا اس سے یہودی اور نصرانی سچے ہوسکتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

الکذوب قد یصدق ◄ ۱۹۳

بڑا جھوٹا بھی کبھی سچ بولتا ہے،

دیوبندی تو اموات مسلمین کو ثواب پہنچانے ہی سے جلتے ہیں، فاتحہ، سوم، دہم، چہلم سب کو حرام کہتے ہیں، یہ سب باتیں جائز ہیں، میت کو قرآن خوانی وبعام دونوں کا ثواب پہنچتا ہے، تیجے وچالیسویں وغیر کا تعین عرفی ہے جس سے ثواب میں خلل نہیں آتا، ہاں قرآن خوانی پر اُجرت لینا دینا منع ہے، اس کا طریقہ یہ کیا جائے کہ حافظ کو مثلاً چالیس دن کے لیے نوکر رکھ لیں کہ جو چاہیں کام لیں گے اور یہ تنخواہ دیں گے، پھر اس سے قبر پر پڑھنے کا کام لیا جائے، اب یہ اجرت بلاشبہ جائز ہے کہ اس وقت کے مقابل ہے نہ کہ تلاوت قرآن کے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۴۸ تا ۲۵۰: از شہر محلہ بہاری پور مسئولہ عبدالجبار صاحب ۲۳ محرم ۱۳۳۹ھ

۱ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قرآن شریف پڑھ کر یا زیارتِ قبور وختم تہلیل کرکے جس میں ایصال ثواب مقصود ہوتا ہے اُجرت لینا جو حرام ہے وہ قطعی حرام ہے یا نہ؟

۲ بلا تعین اسی وقت اگر قاری کو کچھ دے دیا جائے وہ بھی حرام ہے یانہ؟ ۳ المعروف کُالمشروط جو معروف ہے وہ مشروط کی طرح ہے۔ت قاعدہ کلیہ ہے یانہ؟ بینواتوجروا

الجواب ۱ تلاوت و تہلیل میں اُجرت لینا ضرور حرام ہے اور گناہ ہونے میں قطعی اور غیر قطعی ہونے کا فرق نہیں گناہ اگرچہ صغیرہ ہوں اسے ہلکا جاننا قطعی حرام ہے۔

۲ جبکہ عادات ورواج کے مطابق قاری کو معلوم ہے کہ ملے گا اور اسے معلوم ہے کہ دینا ہوگا۔ تو ضرور اُجرت میں داخل ہے فان المعروف کالمشروط معروف مشروط کی طرح ہے۔ت

۳ المعروف کالمشروط قاعدہ کلیہ ہے مگر جب صراحۃً معروف کی نفی کردے تو مشروط نہیں رہے گا۔ مثلاً قاری سے صاف کہہ دیا جائے کہ دیا کچھ نہ جائے گا۔ یا وہ کہہ دے کہ میں لوں گا کچھ نہیں، اس کے بعد پڑھے پھر جو چاہیں دے دیں وہ اجرت میں داخل نہ ہوگا۔لان الصریح یفوق الدلالۃ کما فی الخانیۃ وغیرھا اس لیے کہ صریح کا درجہ دلالت سے اوپر ہے جیسا کہ خانیہ وغیرہ میں ہے۔ت واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ ۲۵۱ تا ۲۵۵: حاجی عبدالغنی صاحب طالب علم مدرسۃ منظرالاسلام بریلی ۲۸ ربیع الآخر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں عالم اہلسنت، ناصر ملت اس بارے میں کہ:

۱ میت کے تابوت کو لے کر دس قدم چلنا پھر جانب بدلنا، اسی طرح چاروں جانب چالیس قدم چلنا سنت ہے یا نہیں؟

۲ اور اگر قبرستان چالیس قدم سے کم ہو تو میت کو لے کر قبر کے چاروں طرف چالیس قدم گھومنا جائز ہے یا نہیں؟

۳ نماز جنازہ پڑھ کر اور قبور کی زیارت کر کے خیرات لینا جائز ہے یا نہیں؟

۴ جو شخص اس کو ناجائز سمجھ کر اعلان کردے کہ میں اس کو ناجائز سمجھتا ہوں کوئی صاحب اس کی اجرت ہم کو ہرگز نہ دو، پھر اگر کوئی بطور ہدیہ دے تو لینا جائز ہے یا نہیں؟

۵ میت کی روح پر ثواب رسانی کے لیے قرآن شریف ومیلاد شریف پڑھ کر خیرات لینا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب

۱ مستحب ہے ۲ جہالت وممنوع ہے

۳ ناجائز ہے ۴ جائز ہے

۵ ناجائز ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ۲۵۶: از بنگالہ ضلع میمن سنگھ موضع مرزا پور مرسلہ منشی آدم غرہ ربیع الاول شریف ۱۳۲۰ھ

ماتقولون یا علماء الفحول فی ھذہ المسئلۃ کافرمات واراد ورثہ ان یطعمو اطعاما للمسلمین ھل یجوز الاکل للمسلمین ام لا۔ اس مسئلہ میں علمائے کرام کیا فرماتے ہیں ایک کافر فوت ہوا اب اس کے ورثہ مسلمانوں کو کھانا کھلانا چاہتے ہیں، تو مسلمانوں کو کھانا جائز ہے یا نہیں؟ ت

الجواب

لا ینبغی لھم ان یجیبوا لانھا ان کانت ضیافۃ فالضیافۃ فی الموت من النیاحۃ روی الامام احمد وابن ماجۃ بسند صحیح عن جریر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کنا نعد الاجتماع الی اھل المیّت وصنعۃ الطعام من النیاحۃ ◄ ۱۹۴ وان کانت بزعمہ صدقۃ مع انہ لاصدقۃ من کافر ولالکافر ففیہ ازدراء بالمسلمین لانہ یعد نفسہ الخبیثۃ متفضلۃ علیھم بالتصدق وایاھم آکلی صدقتہ والید العلیا خیر من الید السفلی ولاینبغی لید کافر ان تکون علیا بل الاسلام یعلوہ ولایعلی ھذا ماظھر لی وارجو ان تکون صوابا ان شاء اللہ تعالیٰ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

انھیں یہ دعوت نہ قبول کرنا چاہئے اس لیے کہ یہ اگر ضیافت ہے تو موت میں ضیافت نیاحت سے ہے' امام احمد اور ابن ماجہ نے بسند صحیح حضرت جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی: ہم گروہ صحابہ میّت کے پاس جمع ہونے اور ان کے کھانا تیار کرنے کو نیاحت سے شمار کرتے تھے____اور اگر اس کے خیال میں صدقہ ہو___ جبکہ صدقہ کسی کافر سے اور کسی کافر کے لیے ہو ہی نہیں سکتا___ تو اس میں مسلمانوں کی بے عزتی ہے اس لیے کہ وہ صدقہ کرکے اپنے نفس خبیث کو ان پر احسان کرنے والا اور انھیں صدقہ کھانے والا سمجھا جاتا ہے۔ اوپر والا ہاتھ نیچے والے سے بہتر ہوتا ہے___ اور کسی کافر کا ہاتھ اونچا نہیں ہونا چاہئے' بلکہ اسلام غالب ہوتا ہے مغلوب نہیں ہوتا____ یہ وہ ہے جو مجھ پر ظاہر ہوا' اور امید کرتا ہوں کہ ان شاء اللہ تعالیٰ درست ہوگا' اور خدائے برتر خوب جاننے والا ہے۔ ت

مسئلہ ۲۵۷: از بریلی مسئولہ شیخ عبدالعزیز بساطی دوم ذوالقعدہ ۱۳۳۰ھ

اہل ہنود اگر فاتحہ دلوانا چاہیں تو دینی چاہئے یا نہیں؟ بینوا توجروا

الجواب

فاتحہ ایصالِ ثواب ہے۔ کافر کی طرف سے یا کافر کے مال کا ثواب پہنچانا کیا معنیٰ؟ کافر اصلاً اہل ثواب نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ ۲۵۸: از عثمان پور ڈاکخانہ کوٹھی ضلع بارہ بنکی مرسلہ محمد حسن یار خاں صاحب ۷ اربیع الاول شریف ۱۳۱۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی مسلمان کسی کافر یا مشرک یا رافضی کو قرآن خوانی اور کسی ذریعہ سے ایصال ثواب کرے تو اس کافر یا مشرک یا رافضی کو ثواب پہنچے گا یا نہیں؟ اور ایصال ثواب کرنے والے کی بابت کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا

الجواب

کافر خواہ مشرک ہو یا غیر مشرک جیسے آج کل کے عام رافضی کہ منکرانِ ضروریات دین ہیں' اسے ہرگز کسی طرح کسی فعل خیر کا ثواب نہیں پہنچ سکتا'

قال اللہ تعالیٰ وما لھم فی الاٰخرۃ من خلاق ◄ ۱۹۵

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: اور ان کے لیے آخرت میں کوئی حصہ نہیں۔ت

اور انھیں ایصال ثواب کرنا معاذ اللہ خود راہ کفر کی طرف جانا ہے کہ نصوص قطعیہ کو باطل ٹھہرانا ہے۔ رافضی تبرائی کا فقہائے کرام کے نزدیک یہی حکم ہے، ہاں جو تبرائی نہیں جیسے تفضیلی، انھیں ثواب پہنچ سکتا ہے اور پہنچانا بھی حرام نہیں جبکہ ان سے دینی محبت یا ان کی بدعت کو سہل وآسان سمجھنے کی بنا پر نہ ہو، ورنہ انکم اذا مثلھم یہ بھی انھیں میں شمار ہوگا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مسئلہ ۲۵۹: از منڈی ہلدوانی ضلع نینی تال مرسلہ حفیظ احمد مستری ۲۵ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

ہندو میت کے ثواب کے لیے میلاد شریف کے واسطے کچھ روپیہ دے تو اس ہندو کے روپے سے میلاد شریف پڑھوانا کیسا ہے؟

الجواب

ہندو سے روپیہ اس واسطے نہ لیا جائے۔ حدیث میں ہے:

انی نھیت عن زبد المشرکین ◄ ۱۹۶

مجھے مشرکین کی جھاگ سے منع کیا گیا۔ت واللہ تعالیٰ اعلم

# "ولی اللہ کی نیاز میں شفا ہے"

## کے سترہ حروف کی نسبت سے ایصالِ ثواب کے

## 17 مدنی پھول

(۱) فرض، واجب، سنت، نفل، روزہ، زکوۃ، حج، بیان، درس، مدنی قافلے میں سفر، مدنی انعامات، نیکی دعوت، دینی کتاب کا مطالعہ، مدنی کاموں کے لئے انفرادی کوشش وغیرہ ہر نیک کام کا ایصالِ ثواب کرسکتے ہیں۔

(۲) میت کا تیجہ، دسواں، چالیسواں اور برسی کرنا اچھا ہے کہ یہ ایصالِ ثواب کے ہی ذرائع ہیں۔ شریعت میں تیجے وغیرہ کے عدم جواز (یعنی ناجائز ہونے) کی دلیل نہ ہونا خود دلیل جواز ہے اور میت کے لئے زندوں کا دعا کرنا قرآن کریم سے ثابت ہے جو کہ ایصالِ ثواب کی اصل ہے۔ چنانچہ

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ۔ (پارہ ۲۸، سورۃ الحشر، آیت ۵۹)

اور وہ جو ان کے بعد آئے عرض کرتے ہیں اے ہمارے رب عزوجل ہمیں بخش دے اور ہمارے بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لائے۔

(۳) تیجے وغیرہ کا کھانا صرف اسی صورت میں میت کے چھوڑے ہوئے مال سے کرسکتے ہیں جبکہ ساری ورثاء بالغ ہوں اور سب کے سب اجازت بھی دیں اگر ایک بھی وارث نابالغ ہے تو سخت حرام ہے۔ ہاں بالغ اپنے حصہ سے کرسکتا ہے۔ (ملخص بہارِ شریعت)

(۴) میت کے گھر والے اگر تیجے کا کھانا پکائیں (تو مالدار نہ کھائیں) صرف فقراء کو کھلائیں۔ (ملخص از بہارِ شریعت)

(۵) ایک دن کے بچے کو بھی ایصالِ ثواب کرسکتے ہیں اس کا تیجہ وغیرہ بھی کرنے میں حرج نہیں۔

(۶) جو زندہ ہیں اُن کو بھی بلکہ جو مسلمان ابھی پیدا نہیں ہوئے اُن کو بھی پیشگی (ایڈوانس میں) ایصالِ ثواب کیا جاسکتا ہے۔

(۷) مسلمان جنات کو بھی ایصالِ ثواب کر سکتے ہیں۔

(۸) گیارہویں شریف، رجبی شریف (یعنی ۲۲ رجب المرجب کو سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کونڈے کرنا) وغیرہ جائز ہے۔ کونڈے ہی میں کھیر کھلانا ضروری نہیں دوسرے برتن میں بھی کھلا سکتے ہیں اس کو گھر سے باہر بھی لے جاسکتے ہیں۔

(۹) بزرگوں کی فاتحہ کے کھانے کو تعظیماً نذر و نیاز کہتے ہیں اور یہ نیاز تبرک ہے اسے امیر و غریب سب کھاسکتے ہیں۔

(۱۰) ایصالِ ثواب کے کھانے میں مہمان کی شرکت شرط نہیں گھر کے افراد اگر خود ہی کھالیں جب بھی کوئی حرج نہیں۔

(۱۱) روزانہ جتنی بار بھی کھانا کھائیں اس میں اگر کسی نہ کسی بزرگ کے ایصالِ ثواب کی نیت کرلیں تو مدینہ ہی مدینہ مثلاً ناشتے میں نیت کریں آج کے ناشتے کا ثواب سرکارِ مدینہ ﷺ اور آپ کے ذریعے تمام انبیائے کرام علیہم السلام کو پہنچے۔ دوپہر کو نیت کریں ابھی جو کھانا کھائیں گے (یا کھایا) اس کا ثواب سرکارِ غوثِ اعظم اور تمام اولیائے کرام علیہم الرضوان کو پہنچے، رات کو نیت کریں ابھی جو کھائیں گے اس کا ثواب امام اہل سنت امام احمد رضا خان علیہ الرحمۃ الرحمن اور ہر مسلمان مرد و عورت کو پہنچے۔

(۱۲) کھانے سے پہلے ایصالِ ثواب کریں یا کھانے کے بعد دونوں طرح درست ہے۔

(۱۳) ہوسکے تو ہر روز (نفع پر نہیں بلکہ) اپنی بکری کا ایک فیصد اور ملازمت کے لئے نکال لیا کریں اس رقم سے دینی کتابیں تقسیم کریں یا کسی بھی نیک کام میں خرچ کریں ان شاء اللہ عزوجل اس کی برکتیں خود ہی دیکھیں گے۔

(۱۴) داستانِ عجیب، شہزادے کا سر، دس بیبیوں کی کہانی اور جنابِ سیدہ کی کہانی وغیرہ سب من گھڑت قصے ہیں انہیں ہرگز نہ پڑھا کریں۔ اسی طرح ایک پمفلٹ بنام وصیت نامہ لوگ تقسیم کرتے ہیں جس میں کسی شیخ

احمد کا خواب درج ہے یہ بھی جعلی ہے اس کے نیچے مخصوص تعداد میں چھپوا کر بانٹنے کی فضیلت اور نہ تقسیم کرنے کے نقصانات وغیرہ لکھے ہیں ان کا بھی اعتبار نہ کریں۔

(۱۵) جتنوں کو بھی ایصالِ ثواب کریں اللہ عزوجل کی رحمت سے امید ہے کہ سب کو پورا ملے گا یہ نہیں ثواب تقسیم ہو کر ٹکڑے ٹکڑے ملے۔ (ردالمحتار)

(۱۶) ایصالِ ثواب کرنے والے کے ثواب میں کوئی کمی واقع نہیں ہوتی بلکہ یہ امید ہے کہ اس نے جتنوں کو ایصالِ ثواب کیا اُن سب کے مجموعہ کے برابر اس کو ثواب ملے مثلاً کوئی نیک کام کیا جس پر اس کو دس نیکیاں ملیں اب اس نے دس مُردوں کو ایصالِ ثواب کیا تو ہر ایک کو دس دس نیکیاں پہنچیں گی جبکہ ایصالِ ثواب کرنے والے کو ایک سو دس اور اگر ایک ہزار کو ایصالِ ثواب کیا تو اس کو دس ہزار دس۔ وعلیٰ ھذا القیاس (ملخص از فتاویٰ رضویہ)

(۱۷) ایصالِ ثواب صرف مسلمان کو کر سکتے ہیں کافر یا مرتد کو ایصالِ ثواب کرنا یا اس کو مرحوم کہنا کفر ہے۔

# حاشیه

۱ مفتی خلیل برکاتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب فیصلہ ہفت مسئلہ میں ارشاد فرماتے ہیں فاتحہ ایصالِ ثواب کا نام ہے اور ایصالِ ثواب یعنی قرآن مجید یا درود پاک یا کلمہ طیبہ یا کسی نیک کام کا ثواب دوسرے کو پہنچانا جائز و مستحسن ہے۔

۲ احیاء العلوم کتاب آداب السماع والوجد مکتبہ ومطبعہ الشہد الحسینی قاہرہ ۲/ ۲۷۳

۳ احیاء العلوم کتاب آداب السماع والوجد مکتبہ ومطبعہ الشہد الحسینی قاہرہ ۲/ ۲۷۳

۴ صراطِ مستقیم ہدایت ثالثہ در بدعاتیکہ الخ مطبوعہ المکتبہ السلفیہ لاہور ص ۶۴

۵ صراط مستقیم ہدایت اولیٰ درذکر بدعاتیکہ الخ المکتبہ السلفیہ لاہور ص ۵۵

۶ حصن حصین آداب الدعاء افضل المطابع لکھنؤ ص ۱۷

۷ مسائل اربعین

۸ رسالہ زبدۃ النصائح

۹ یوں تو ایصالِ ثواب پر کثیر احادیث نقل کی جاسکتی ہیں یہاں ہم گیارہ احادیث نقل کر رہے ہیں۔

عن ابن عباس ان سعد بن عبادۃ توفیت امہ وھو غائب عنھا فقال یا رسول اللہ ان امی توفیت وانا غائب عنھا اینفعھا شئی ان تصدقت بہ عنھا قال نعم قال فانی اشھدک ان حائطی المخراف صدقۃ علیھا۔

(بخاری جلد اول صفحہ ۳۸۶)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ فوت ہوگئیں اور وہ موجود نہ تھے انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں غائب تھا اور میری والدہ فوت ہوگئیں اگر میں ان کی طرف سے کچھ صدقہ کروں تو کیا ان کو نفع پہنچے گا؟ آپ نے فرمایا ہاں انہوں نے کہا کہ

میں آپ کو گواہ کرتا ہوں کہ میں نے اپنا پھلوں والا باغ اپنی والدہ کی طرف سے صدقہ کر دیا۔

عن عائشه ان رجلا قال للنبی ﷺ ان امی افتلتت نفسها واظنها لو تکلمت تصدقت فهل لها جر ان تصدقت عنها قال نعم۔ (بخاری جلد اول صفحہ ۱۸۶، مسلم شریف جلد ۲ صفحہ ۴۱)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ ایک شخص نے نبی کریم ﷺ سے عرض کی کہ میری ماں اچانک فوت ہوگئیں ان اور میرا گمان ہے کہ اگر وہ کچھ بات کر سکتیں تو صدقہ کرتیں اگر میں ان کی طرف سے کچھ صدقہ کر دوں تو کیا ان کو اجر ملے گا؟ آپ نے فرمایا ہاں!

عن حنش قال رایت علیا یضحی بکبشین فقلت له ما هذا فقال ان رسول الله ﷺ اوصانی ان اضحی عنه فانا اضحی عنه۔ (سنن ابی داؤد جلد ۲ صفحہ ۲۹،۳۰)

حنش کہتے ہیں میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دو مینڈھے ذبح کرتے ہوئے دیکھا میں نے کہا یہ کیا ہیں؟ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے مجھے وصیت کی تھی کہ میں آپ کی طرف سے قربانی کیا کروں پس میں آپ کی طرف سے قربانی کرتا ہوں۔

عن جابر بن عبدالله قال ذبح النبی ﷺ یوم الذبح کبشین اقرنین املحین موجوئین فلما وجههما قال انی وجهت وجهی للذی فطر السموت والارض حنیفا وما انا من المشرکین ان صلوٰتی ونسکی ومحیای ومماتی لله رب العلمین لا شریك له وبذلك امرت وانا من المسلمین اللهم منك ولك عن محمد وامة بسم الله والله اکبر ثم ذبح

(سنن ابو داؤد جلد ۲ صفحہ ۳۰)

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ قربانی کے دن نبی کریم ﷺ نے دو سینگوں والے سرمیہ خصی مینڈھے ذبح کے جب آپ نے ان کو قبلہ کے رخ گرایا تو آپ ﷺ نے یہ دعا پڑھی" انی وجہت وجہی للذی فطر السموت والارض حنیفا وما انا من المشرکین ان صلوٰتی ونسکی ومحیای ومماتی للہ رب العلمین لا شریک لہ وبذلک امرت وانا من المسلمین اللھم منک ولک عن محمد وامتہ بسم اللہ واللہ اکبر "اس کے بعد آپ نے ذبح کیا۔

امام ابوداؤد کی ایک روایت میں یہ الفاظ بھی ہیں

اللھم تقبل من محمد وال محمد ومن امة محمد۔ (سنن ابوداؤد جلد ۲)

اے اللہ! محمد، آل محمد اور امت محمد کی طرف سے اس کو قبول فرما۔ ﷺ

اس روایت میں مینڈھے کی قربانی کا ثواب امت کے لئے ایصال کیا گیا قرآنِ پاک کی تلاوت بھی کی گئی اور مینڈھا جو کھانے کی چیز ہے وہ سامنے بھی موجود تھا یعنی منکرین پر کئے جانے والے تمام سوالات کا جواب اس حدیث میں موجود ہے۔

عن سعد بن عبادة انه قال رسول الله ان ام سعد ماتت فای الصدقة افضل قال الماء فحفر بیرا وقال هذه لام سعد۔ (سنن ابوداؤد جلد ا صفحہ ۲۳۶)

حضرت سعد بن عبادہ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا یارسول اللہ سعد کی والدہ کی فوت ہوگئیں ج پس کس چیز کا صدقہ کرنا سب سے افضل ہے آپ نے فرمایا پانی کا انہوں نے کنواں کھودا اور کہا یہ سعد کی ماں کے لے رہے۔

عن ابن عباس ان امراة جاءت الی النبی ﷺ فقالت ان امی نذرت ان تحج فما تت قبل ان تحج افاحج عنها قال نعم حجی عنها ارءیت لو کان علی امك دین اکنت قاضیة قالت نعم قال اقضوا الذی له فان الله احق بالوفاء۔ (صحیح بخاری جلد ۲ صفحہ ۱۰۸۸)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں نبی کریم ﷺ کے پاس ایک عورت آئی اور اس نے کہا میری ماں نے حج کی نذر مانی تھی اور وہ حج کرنے سے پہلے فوت ہوگئی کیا میں اس کی طرف سے حج کروں؟ آپ نے فرمایا ہاں اس کی طرف سے حج کرو۔ یہ بتاؤ کہ اگر تمہاری ماں پر قرض ہوتا تو کیا تم ادا کرتیں؟ اس نے کہا ہاں آپ نے فرمایا پھر اللہ کا قرض بھی ادا کرو کیونکہ وہ ادا کے تت جانے کا زیادہ حقدار ہے۔

امام بخاری روایت کرتے ہیں

عن ابی هریرة قال ترفع للمیت بعد موته درجته فیقول ای رب ! ای شئی

هذا؟فيقال ولدك استغفر لك۔ (الادب المفرد صفحہ ۲۰۔۲۱)

حضرت ابوہریرہ کہتے ہیں کہ موت کے بعد میت کے لے وایک درجہ بلند کیا جائے گا وہ کہے گی اے رب یہ کیا ہے؟ پس کہا جائے گا تیرے بیٹے نے تیرے لے ی بخشش کی دعا کی ہے۔

عن عائشہ زوج النبی ﷺ ان رسول اللہ ﷺ قال من مات وعلیہ صیام وصام عنہ ولیہ ھذا اسناد صحیح۔ (سنن دارقطنی جلد ۲ صفحہ ۱۵۹)

نبی کریم ﷺ کی زوجہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص فوت ہو جائے اور اس پر روزے ہوں اس کا ولی اس کی طرف سے روزے رکھے یہ اسناد صحیح ہے (یعنی روزوں کا فدیہ دے)

عن ابن عباس قال جاء امراۃ الی النبی ﷺ فقالت ان اختی ماتت وعلیھا صوم قال لو کان علیھا دین اکنت تقتضیہ؟قالت نعم قال فحق اللہ احق۔

(سنن دارقطنی جلد ۲ صفحہ ۱۹۵)

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کے پاس ایک عورت نے آ کر کہا میری بہن فوت ہوگی اور اس پر روزے ہیں آپ نے فرمایا اگر اس پر قرض ہوتا تو کیا تم ادا کرتیں؟ اس نے کہا ہاں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کا قرض ادائیگی کا زیادہ حقدار ہے۔

وعن انس ان سعدا اتی النبی ﷺ فقال یارسول اللہ ان امی توفیت ولم توص افینفعھا ان اتصدق علیھا قال نعم وعلیک بالماء رواہ الطبرانی فی الاوسط ورجالہ رجال صحیح۔ (مجمع الزوائد جلد ۳ صفحہ ۱۳۸)

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت سعد نے نبی کریم ﷺ کے پاس آ کر کہا یارسول اللہ ﷺ میری والدہ فوت ہوگیں ع اور انہوں نے کوئی وصیت نہیں کی اگر میں ان کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا ان کو نفع پہنچے گا؟ آپ نے فرمایا ہاں اور تم پانی کا صدقہ کرو اس کو طبرانی نے روایت کیا اور اس کی سند صحیح ہے۔

عن عبداللہ بن عمر و قال قال رسول اللہ ﷺ اذا تصدق بصدقة تطوعا فیجعلها عن ابویه فیکون لهما اجرها ولا ینقص من اجوه شیئا رواه الطبرانی فی الاوسط وفیه کارجة بن معصب الضبی وهو ضعیف۔ (مجمع الزوائد جلد ۳ صفحہ ۱۳۹۔۱۳۸)

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب کوئی شخص نفلی صدقہ کرے اور اس کو اپنے والدین کی طرف سے کردے تو اس کے والدین کو اس کا اجر ملتا ہے اور اس کے اجر سے کچھ کمی نہیں ہوتی۔ اس حدیث کو طبرانی نے روایت کیا ہے اور اس کی سند میں خارجہ بن مصعب ضعیف راوی ہے۔

۱۰ صاحب فتح القدیر حضرت کمال الدین ابن ہمام محمد بن عبدالحمید محقق علی الاطلاق نویں صدی ہجری کے بزرگ ہیں اور فتح القدیر فقہ کی وہ مشہور و معروف کتاب ہے جو بریلوی اور دیوبندی مدارس میں پڑھی جاتی ہے۔

۱۱ امام جلال الدین سیوطی قدس سرہ کی "تفسیر جلالین" بھی تمام مکاتب فکر کے مدارس میں پڑھائی جاتی ہے یعنی اتنی بلند علمی شخصیت کہ تفسیر پڑھانے کے لے آپ کی تفسیر نصاب میں رکھی گیا۔

۱۲ امام اہل سنت امام احمد رضا خان علیہ الرحمۃ الرحمن نے یہ کوئی نیی بات نہیں کی بلکہ تمام اسلاف سے یہی بات ثابت ہے جیسا کہ امام نووی ایک حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں

وفی هذا الحدیث جواز الصدقة عن المیت واستحبابها وان ثوابها یصله وینفعه وینفع المتصدق ایضا وهذا کله اجمع علیه المسلمون۔ (مسلم مع نووی جلد ۲ صفحہ ۴۱)

اور اس حدیث میں میت کی طرف سے صدقہ جائز اور مستحب ہونے کا جواز موجود ہے اور صدقہ کا ثواب اور نفع میت اور صدقہ کرنے والے دونوں کو حاصل ہوتا ہے اور یہ ایسے امور ہیں کہ ان پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے۔

اور یاد رہے کہ امام نووی ساتویں صدی ہجری کے عالم ہیں اور امام احمد رضا خان چودہویں صدی کے یعنی دونوں کے درمیان سات سو سال کا فرق ہے۔ اسی طرح ابن قیم جوزیہ المتوفی ۷۵۱ھ لکھتے

ہیں

والذی یبطله اجماع الامة علی انتفاعه باداء دینه وما علیه من الحقوق وابراء المستحق لذمته والصدقة والحج عنه باالنص الذی لا سبیل الی ردہ ودفعه و کذالك الصوم۔ (کتاب الروح صفحہ ۳۲۱)

یعنی اور نص واجماع سے ثابت ہے کہ اگر مردے کا قرض ادا کر دیا جائے یا اس کی طرف سے حقوق واجبہ ادا کر دیے جائیں اور صدقہ کر دیا جائے اور حج کرلیا جائے تو ان عملوں سے اسے فائدہ پہنچے گا اس نص واجماع کو ہٹانے کی کوئی صورت ہی نہیں اور اسی طرح روزہ۔

۱۳ یعنی فاتحہ، تلاوتِ قرآنِ پاک اور کھانے وغیرہ کو صدقہ کرنا دو افعال کا مجموعہ ہے جب دونوں اچھے کاموں کو ملایا جائے گا تو اچھے کو اچھے میں ملایا تو ان دونوں کا مجموعہ بھی اچھا ہی ہوا۔

۱۴ امباحات جمع ہے مباح کا۔

۱۵ یعنی جائز کام ایک جگہ اگر جمع ہوں تو ان جائز کو جمع کرنا بھی جائز ہی ہوگا۔

۱۶ اباریک بینوں کے امام۔

۱۷ یعنی رئیس المتکلمین تاج العلماء مولانا نقی علی خان علیہ الرحمۃ المنان

۱۸ افاتحہ کو منع کرنے والا گروہ

۱۹ گروہ وہابیہ کے امام اسماعیل دہلوی نے اپنی کتاب میں لکھا

۲۰ یعنی مسلمان اگر صدقہ دے پھر اس کا ثواب گزرے ہوئے لوگوں میں سے کسی کی روح کو پہنچائے تو یہ مستحب طریقہ ہے۔

۲۱ یعنی اسماعیل دہلوی

۲۲ گروہ وہابیہ کے بڑے اپنے امام سے تو پوچھیں

۲۳ کیونکہ گروہ وہابیہ تو بدعت حسنہ کو ماننے کے لے تیار ہی نہیں۔

۲۴ یعنی عید میں گلے ملنا یہ وہابیہ کے نزدیک بدعت سیئہ ہے یعنی عید کے دن گلے ملنا والا جہنم کے سب

سے نچلے طبقے میں ڈالا جائے گا" ولا حول ولاقوۃ الا باللہ" یعنی لاکھوں کروڑوں مسلمانوں کو جہنم کی وعید سناتے" اس بڑے مذہب پر لعنت کیجئے"

۲۵غیر مستقل مزاجی

۲۶انفاس العارفین (اردو) حضور کی نیاز کی اشیاء کی مقبولیت، المعارف گنج بخش روڈ، لاہور صفحہ ۱۰۶

۲۷الدر الثمین فی مبشرات النبی الامین، کتب خانہ علویہ رضویہ فیصل آباد، صفحہ ۴۰

۲۸الانتباہ فی سلاسل الاولیاء، ذکر طریقہ ختم خواجگانِ چشت، برقی پریس دہلی، صفحہ ۱۰۰

۲۹ہمعات، ہمعہ ۱۱، اکادیمیۃ الشاہ ولی اللہ، حیدرآباد سندھ، صفحہ ۵۸

۳۰زبدۃ النصائح

۳۱انفاس العارفین (اردو) دعوتِ مخدوم الہ دیہ المعارف گنج بخش روڈ لاہور ص ۱۱۲

۳۲تحفہ اثناء عشریہ الباب ہفتم در امامت سہیل اکیڈمی لاہور ص ۲۱۴

۳۳تحفہ اثناء عشریہ مطبوعہ دارالاشاعت میں مولوی خلیل الرحمن نعمانی مظاہری (دیوبندی) شاہ ولی اللہ اور شاہ عبدالعزیز دہلوی کے بارے میں لکھتے ہیں" اور جب رفض و بدعت سر اٹھاتے ہیں تو اس کے مقابلے کے لئے اللہ تعالیٰ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور ان کے لائق فرزند اور صحیح جانشین حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کو پیدا فرما دیتا ہے اور اُن سے اپنے دین کی حفاظت کا کام لیتا ہے جو دین میں طرح طرح کی آمیزشوں اور آلائشوں سے کو اپنی تحریر و تقریر سے پاک وصاف کر دیتا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ آج ہندو پاکستان کا ہر مسلمان حضرت شاہ ولی اللہ اور ان کے خاندان کا مرہونِ منت ہے کیونکہ آج دین کی کچھ صحیح شکل وصورت نظر آتی ہے وہ اسی خاندان کی اسلامی خدمات کی بدولت ہے جنھوں نے یہاں تمام علومِ اسلامی اور خصوصاً تفسیر و حدیث اور فقہ اسلامی کی ایسی شاندار اور بے بہا خدمات انجام دی ہیں جو رہتی دنیا تک انشاء اللہ تعالیٰ مسلمانوں کے لئے مشعل راہ اور ان کے لئے ہمیشہ کے لئے ایک صدقہ جاریہ ثابت ہوں گی"

۳۴صراط مستقیم خاتمہ در بیان پارہ الخ مکتبہ سلفیہ لاہور ص ۱۶۴

۳۵ نصیحۃ المسلمین چند شرکیہ رسمیں سبحانی اکیڈمی لاہور ص ۴۱
۳۶ رسالہ زبدۃ النصائح
۳۷ رسالہ زبدۃ النصائح
۳۸ رسالہ زبدۃ النصائح
۳۹ رسالہ زبدۃ النصائح
۴۰ رسالہ بدعت
۴۱ القول الجمیل معہ ترجمہ شفاء العلیل، فصل ۱۱، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی صفحہ ۱۷۳
۴۲ شفاء العلیل ترجمہ القول الجمیل، فصل ۱۱، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی صفحہ ۱۷۳
۴۳ شفاء العلیل ترجمہ القول الجمیل، فصل ۱۱، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی صفحہ ۱۰۷
۴۴ شفاء العلیل ترجمہ القول الجمیل، فصل ۱۱، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی صفحہ ۵۱
۴۵ شفاء العلیل ترجمہ القول الجمیل، فصل ۱۱، ایچ ایم سعید کمپنی کراچی صفحہ ۵۱
۴۶ صراط مستقیم مقدمۃ الکتاب باب اول المکتبہ السلفیہ لاہور صفحہ ۷ و ۸
۴۷ صراط مستقیم باب چہارم المکتبہ السلفیہ لاہور صفحہ ۱۶۶
۴۸ صحیح مسلم باب فضل مسجد قبا قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۴۸
۴۹ صحیح مسلم باب استحباب صیام ثلاثۃ آیام الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۳۶۸
۵۰ صحیح البخاری باب ہجرۃ النبی واصحابہ الی المدینہ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۵۵۲
۵۱ صحیح البخاری باب من اراد غزوۃ الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۱۴
۵۲ الفردوس بمأثور الخطاب حدیث ۲۳۷ دار الکتب العلمیہ بیروت ۱/۷۸
کنز العمال حدیث ۲۹۳۴۰ موسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۰/۲۵۰
۵۳ صحیح البخاری باب من جعل لاہل العلم ایاما معلومۃ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۱۶
۵۴ تعلیم المتعلم فصل فی بدایۃ السبق مطبع علیمی دہلی صفحہ ۴۳

۵۵ تعلیم المتعلم فصل فی بدایۃ السبق الخ مطبع علیمی دہلی صفحہ ۴۳

۵۶ تنزیہہ الشریعۃ باب ذکر البلدانج والایام الخ فصل ثانی حدیث ۲۴ دار الکتب العلمیہ بیروت ۲ /۵۶

۵۷ تعلیم المتعلم فصل فی بدایہ السبق الخ مطبع علیمی دہلی صفحہ ۴۳

تنزیہی الشریعۃ باب ذکر البلدان والایام الخ فصل ثانی حدیث ۲۴ دار الکتب العلمیہ بیروت ۲/۵۶

۵۸ تفسیر عزیزی آیہ والقمر اذا اتسق کے تحت مذکور ہے لال کنواں دہلی صفحہ ۲۰۶

۵۹ مفتی عبد الحکیم پنجابی

۶۰ زبدۃ النصائح

۶۱ درمنثور بحوالہ ابن منذر وابن مردویہ زیر آیہ سلام علیکم الخ منشورات مکتبہ آیۃ اللہ العظمی قم ایران ۴/۵۸

۶۲ جامع البیان تفسیر ابن جریر زیر آیہ سلام علیکم الخ مطبعۃ میمینہ مصر ۱۳/۸۴

۶۳ التفسیر الکبیر للرازی زیر آیہ سلام علیکم مطبعۃ البہیۃ المصریۃ مصر ۱۷/۴۵

۶۴ زبدۃ النصائح

۶۵ مسند احمد بن حنبل حدیث امرأۃ رضی اللہ عنہا دار الفکر بیروت ۶/۳۶۸

۶۶ فیض القدیر شرح الجامع الصغیر حدیث ۵۱۲۰ دار المعرفت بیروت ۴/۳۳۰

۶۷ درمختار باب الحج عن الغیر مطبع مجتبائی دہلی ۱/۱۸۱

۶۸ ردالمحتار باب الحج عن الغیر ادارۃ الطباعۃ المصریۃ مصر ۲/۲۳۶

۶۹ مرقات باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ میں ہے

البدعة اما واجبة كتعلم النحو وتدوين اصول الفقه واما محرمة كمذهب الجبرية واما مندوبة كاحداث الروابط والمدارس وكل احسان لم يعهد في الصدر الاول وكالتراويح اى بالجماعة العامة واما مكروهة كزخرفة المسجد واما مباحة كالمصافحة عقيب الصبح والتواسع بلذيذ الماكل والمشارب۔

بدعت یا تو واجب ہے جیسے علم نحو کا سیکھنا اور اصول فقہ کا جمع کرنا اور یا حرام ہے جیسے جبریہ مذہب اور یا مستحب ہے جیسے مسافر خانوں اور مدرسوں کا ایجاد کرنا اور ہر وہ اچھی بات جو پہلے زمانہ میں نہ تھی اور جیسے جماعت سے تراویح پڑھنا اور یا مکروہ ہے جیسے مسجدوں کو فخریہ زینت دینا اور یا جائز ہے جیسے فجر کی نماز کے بعد مصافحہ کرنا اور عمدہ عمدہ کھانوں اور شربتوں میں وسعت کرنا۔

شامی جلد اول کتاب الصلوٰۃ باب الامامت میں ہے

ای صاحب بدعة محرمة والا فقد تکون واجبة کنصب الادلة وتعلم النحو ومندوبة کاحداث نحو رباط ومدرسة وکل احسان لم یکن فی الصدر الاول مکروهة کزخرفة المسجد ومباحة کالتوسع بلذیذ الماکل و المشارب والثیاب کمافی شرح الجامع الصغیر۔

یعنی حرام بدعت والے کے پیچھے نماز مکروہ ہے ورنہ بدعت تو کبھی واجب ہوتی ہے جیسے کہ دلائل قائم کرنا اور علم نحو سیکھنا اور کبھی مستحب جیسے مسافر خانہ اور مدرسے اور ہر وہ اچھی چیز جو کہ پہلے زمانہ میں تھی ان کا ایجاد کرنا اور کبھی مکروہ جیسے کہ مسجدوں کی فخریہ زینت اور کبھی مباح جیسے عمدہ کھانے شربتوں اور کپڑوں میں وسعت کرنا اسی طرح جامع صغیر کی شرح میں ہے۔

یاد رہے کہ صاحب مرقات متوفی ۱۰۱۴ھ اور علامہ شامی متوفی ۱۲۵۲ھ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت متوفی ۱۳۴۰ھ سے پہلے کے بزرگ ہیں یعنی نہ تو اعلیٰ حضرت عظیم البرکت یہ بات کرنے میں منفرد ہیں نہ سب سے پہلے ہیں۔

۷۰ القرآن ۱۶/ ۱۷ـ۱۱۶

۷۱ توجہ رہے کہ اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت یہ بات کرنے میں نہ تو تنہا ہیں اور نہ ہی پہلے فرد ہیں بلکہ اعلیٰ حضرت تو اسلاف کے طریق پر چلنے والے ہیں دھوکہ باز، دغاباز تو وہ فریبی لوگ ہیں جو مولوی کا بھیس دھارے حنفیت کا لیبل لگائے عام عوام کو گمراہ کرتے رہتے ہیں۔

علامہ بدر الدین عینی عمدۃ القاری میں لکھتے ہیں میت کی طرف سے صدقہ کرنا جائز ہے اور اس

سے میت کو نفع پہنچتا ہے۔ امام ابراہیم بن حبان نے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا ہم لوگ اپنے فوت شدہ لوگوں کے لئے دعائیں کرتے ہیں ان کی طرف سے صدقہ کرتے ہیں اور حج کرتے ہیں کیا یہ ان تک پہنچتا ہے ؟ آپ نے فرمایا یہ ان تک پہنچتا ہے اور وہ اس سے اس طرح خوش ہوتے ہیں جس طرح تم میں سے کوئی شخص ہدیہ سے خوش ہوتا ہے۔ (عمدۃ القاری جلد ۸ صفحہ ۲۲۲)

توجہ رہے کہ علامہ عینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نویں صدی ہجری کے بزرگ ہیں یعنی اعلیٰ حضرت سے پانچ سو سال پہلے کے بزرگ

علامہ زین الدین ابن نجیم فقہ حنفی کی مشہور کتاب البحر الرائق میں ہیں ہمارے نزدیک انسان کے لئے اپنے عمل کا ثواب غیر کو پہنچانا جائز ہے خواہ عمل نماز ہو یا روزہ یا تلاوتِ قرآن یا ذکر یا طواف یا حج یا عمرہ ان کے علاوہ کوئی اور عمل ہو یہ چیز کتاب اور سنت سے ثابت ہے۔ رہا یہ کہ حدیث میں ہے" لایصوم احد عن احد ولا تصلی احد عن احد" کوئی کسی کی طرف سے روزہ رکھے اور نہ کوئی کسی کی طرف سے نماز پڑھے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ کسی کی طرف سے نماز پڑھنے سے اس کا فرض ساقط نہیں ہوگا اس میں ایصال ثواب کی ممانعت نہیں ہے کیونکہ جس شخص نے روزہ رکھا یا نماز پڑھی یا صدقہ کیا اور اس کا ثواب زندہ یا مُردوں کو پہنچا دیا تو یہ جائز ہے اور اہل سنت و جماعت کے نزدیک اس کا ثواب پہنچتا ہے۔ اسی طرح بدائع میں ہے اور اس سے معلوم ہوگیا کہ زندہ اور مُردہ دونوں کو ثواب پہنچ سکتا ہے اور انسان فعل کے وقت اپنی نیت کرے یا اپنے غیر کی نیت کرے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا وہ ہر حال میں دوسرے کو ثواب پہنچا سکتا ہے۔ (البحر الرائق جلد ۳ صفحہ ۶۳ـ ۶۴)

توجہ رہے کہ البحر الرائق دسویں صدی ہجری کی کتاب ہے۔

علامہ طحطاوی حاشیہ الطحطاوی میں لکھتے ہیں اہل سنت کے نزدیک یہ جائز ہے کہ انسان اپنے عمل کا ثواب کسی دوسرے زندہ یا مردہ کو پہنچا دے اور ثواب پہنچانے والے کے اجر میں کوئی کمی نہیں ہوتی کیونکہ امام طبرانی اور امام بیہقی نے اپنی اسانید کے ساتھ حضرت ابن عمر سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے

فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص نفلی صدقہ کرے تو وہ اپنے والدین کی طرف سے کرے اس کے والدین کو اجر ملے گا اور اس کے اجر میں کوئی کمی نہیں ہوگی۔ (حاشیہ الطحطاوی علی مراقی الفلاح صفحہ ۲۷۶)

یاد رہے کہ یہ تیرہویں صدی ہجری کے حنفی بزرگ ہیں۔

امام ابوعمرو عثمان بن عبدالرحمن المعروف امام ابن اصلاح سے ایک سوال کہ کیا انسان کو جائز ہے کہ وہ قرآن پڑھے اور اس کا ثواب اپنے والدین واقربا کو بالخصوص اور عام مسلمانوں کو بالعموم ہدیہ کرے اور کیا قرآن پڑھنا قبر کے قریب یا دور اس میں فرق ہے۔ جواب فرماتے ہیں کہ

اما قراۃ القرآن ففیہ خلاف بین الفقھاء والذی علیہ عمل اکثر الناس تجویزا ذلك وینبغی ان یقول اذا اراد ذلك اللھم اوصل ثواب ما قراتہ لفلان ولمن یرید فیجعلہ دعاء ولا یختلف فی ذلك القریب والبعید۔

(فتاویٰ ومسائل ابن الصلاح جلد ۱ صفحہ ۱۹۳۔ ۱۹۲)

یعنی قرات قرآن کے ثواب پہنچانے میں فقہاء کا اختلاف ہے اور اکثریت کے نزدیک یہ جائز ہے اور چاہیے کہ وہ یوں کہے اے اللہ جو میں نے پڑھا ہے اس کا ثواب فلاں کو پہنچا اور جس کو چاہے اس کو دعا میں شامل کرے اور قبر کے قریب یا دور پڑھنے میں کوئی اختلاف نہیں ہے۔

یاد رہے کہ امام صاحب مشہور محدث ہیں اور آپ نے ساتویں صدی ہجری میں وصال فرمایا۔

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی متوفی ۱۲۳۹ھ اپنے فتاویٰ میں لکھتے ہیں

طعامیکہ ثواب آں نیاز حضرت امامین کریمین نمایند و برآں فاتحہ وقل و درود خوانند تبرک می شود و خوردن بسیار خوب است۔ (فتاویٰ عزیزی جلد ۱ صفحہ ۷۱)

یعنی وہ کھانا جس کا ثواب امامین حسنین کریمین کو پہنچایا جائے اور اس پر فاتحہ قل شریف اور درود شریف پڑھا جائے تبرک ہو جاتا ہے اور اس کا کھانا بہت اچھا ہے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی متوفی ۱۰۵۲ھ ایک حدیث مبارکہ کی شرح میں لکھتے ہیں

و مستحب است کہ تصدق کردہ شود از میت بعد از رفتن او از عالم تا ہفت روز و تصدق از میت نفع

میکند او را بے خلاف میاں اھل علم و وارد شدہ است دراں حدیث صحیحہ خصوصاً و بعضے ز علماء گفتہ اند کہ نمی رسد بہ میت مگر صدقہ و دعا و در بعض روایات آمدہ است کہ روح میت می آید خانہ خود را شب جمعہ پس نظر میکند کہ تصدق میکند از وے یا نہ۔ (اشعہ اللمعات جلد ا صفحہ ۷۱۶)

اور مستحب ہے کہ میت کے اس دنیا سے جانے کے بعد سات دن تک اس کی طرف سے صدقہ و خیرات کیا جائے کہ میت کی طرف سے صدقہ وخیرات کرنا اسے نفع دیتا ہے اس میں اہلِ علم کے درمیان کوئی اختلاف نہیں اور اس کے جواز میں خصوصاً احادیث صحیحہ وارد ہیں۔ بعض علماء نے کہا کہ میت کو صرف صدقہ اور دعا کا ثواب پہنچتا ہے بعض روایات میں یہ بھی آیا ہے کہ میت کی روح شبِ جمعہ کو اپنے گھر آتی ہے اور دیکھتی ہے کہ اس کی طرف سے کوئی صدقہ کرتا ہے یا نہیں۔

۷۲ شیخ محی الدین ابن عربی نے کہا کہ مجھے نبی کریم ﷺ سے یہ روایت پہنچی کہ جس نے" لاالہ الا اللہ" کہا اس کی مغفرت کردی جائے گی اور جس کو اس کا ثواب بخش دیا گیا اس کی بھی مغفرت کردی جائے گی میں نے ستر ہزار مرتبہ" لاالہ الا اللہ" پڑھ لیا اور میں نے بالخصوص کسی شخص کے لے اس کو بخشنے کی نیت نہیں کی۔ پھر اتفاق سے میں بعض اصحاب کی دعوت میں شریک ہوا ان میں نوجوان تھا جس کے متعلق یہ مشہور تھا کہ اس کو کشف ہوتا ہے اچانک وہ کھانے کے درمیان رونے لگا میں نے اس کے رونے کا سبب پوچھا اس نے کہا میں نے اپنی ماں کو عذاب میں مبتلا دیکھا ہے میں نے دل ہی دل میں اس ستر ہزار بار پڑھے ہوئے" لاالہ الا اللہ" کا ثواب اس کی ماں کو بخش دیا پھر وہ نوجوان ہنسنے لگا اور کہا اب میں اپنی ماں کو اچھے حال میں دیکھ رہا ہوں۔ شیخ ابن عربی نے کہا میں نے اس حدیث کی صحت کو اس جوان کے کشف سے جان لیا اور اس جوان کے کشف کی صحت کو اس حدیث کی صحت سے جان لیا۔

۷۳ مسند احمد بن حنبل حدیث الصماء بنت بسر رضی اللہ عنہا دارالفکر بیروت ۶/ ۳۶۸

۷۴ امام اہل سنت کی اس تصریح کے باوجود دیوبندی شیخ الحدیث اور علماء جھوٹ بولتے ہوئے بالکل بھی نہیں شرماتے اور عام محفلوں میں یہ کہتے نظر آتے ہیں کہ یہ بریلویوں کے کھانے پینے کے دھندے کھولے ہوئے ہیں۔" لعنت اللہ علی الکذبین"

سوئم کا کھانا صرف اور صرف محتاجوں کو دیا جائے اور یقیناً محتاجوں کو کھانا کھلانے میں بڑا اجر ہے۔
۷۵ اور بے جا باتوں کی طرف توجہ کر کے جائز اور مستحب کاموں کو چھوڑ دینا بیوقوفی ہے کیونکہ عوام کا تو حال یہ ہے کہ اس نے کوئی بھی خوشی اور غمی کا کام ایسا چھوڑا ہی نہیں جس میں اپنی طرف سے چند بے جا باتوں کو شامل نہ کر لیا ہو مثلاً شادی کے موقع پر ڈھول بجانا اور گانا بجانا اور سوئم کے موقعہ پر امیروں، رشتہ داروں اور پڑوسیوں کی دعوت کرنا تو جس طرح شادی کے موقع پر گانے باجے ڈھول تماشے کو روکا جائیگا نہ کہ شادی کو اسی طرح سوئم کے موقع پر امیروں کی دعوت کو روکا جائیگا نہ کہ محتاجوں کی۔
اور اگر کوئی یہ کہے کہ تیسرے دن محتاجوں کو کھانا نہ کھلاؤ اگر کھانا کھلایا تو بدعتی ہو جاؤ گے اور جہنم کے سب سے نچلے درجے میں پہنچ جاؤ گے تو ایسے شخص کو دماغی علاج کی ضرورت ہے۔
۷۶ اور یقیناً جاہل سے جاہل آدمی بھی یہ عقیدہ نہیں رکھتا کہ تیسرے دن ثواب پہنچتا ہے چوتھے دن یا دوسرے دن نہیں پہنچتا یا تیسرے دن زیادہ پہنچتا ہے۔
۷۷ صحیح مسلم باب استحباب الرقیۃ من العین نور محمد اصح المطابع کراچی ۲/ ۲۲۴
۷۸ مرقات المفاتیح عن ابن عباس بحوالہ الطبرانی کتاب الادب مکتبہ حبیبیہ کوئٹہ ۸/ ۷۵۳
مجمع الزوائد بحوالہ الطبرانی لاوسط باب فضل قضاء الحوئج دار الکتاب بیروت ۸/ ۱۹۳
الترغیب والترہیب کتاب البر والصلۃ مصطفی البابی مصر ۳/ ۳۹۴
۷۹ یعنی وہ لوگ جھوٹے ہیں اور شریعت پر بہتان باندھتے ہیں ہر عقلمند دیوبندیوں وہابیوں کی اس بات پر حیران ہوتا ہے کہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ ایک شخص قرآن پڑھے تو کھانا حرام ہو جائے اور قرآن پڑھنے والا بندہ جہنمی بن جائے۔
۸۰ کنز العمّال بحوالہ ابن دساکر عن علی حدیث ۲۹۰۱۸ موسستہ الرسالہ بیروت ۱۰/ ۱۹۳
۸۱ صحیح مسلم باب النہی عن الروایۃ عن الضعفاء الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۱۰
۸۲ یعنی تمام گمراہ فرقوں سے دور رہو اور ان کو اپنے سے دور رکھو۔ یاد رہے کہ اہل سنت و جماعت کے سوا تمام فرقے گمراہ ہیں لہٰذا تمام دیوبندیوں وہابیوں، قادیانیوں جماعتوں سے دور رہنا انتہائی ضروری ہے۔

۸۳ الدار المنثور زیر آیۃ افیضوا علینا من الماء الخ مکتبۃ آیۃ اللہ العظمیٰ قم ایران ۳/ ۹۰

۸۴ پانی پلانے کو عموماً لوگ انتہائی معمولی عمل جانتے ہیں اسی لیے ب فاتحہ میں جب پانی رکھا جاتا ہے تو وہابیہ کے بہکاوے میں آ کر عام عوام بھی حیران و پریشان ہو جاتی ہے۔اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا واقعی پانی پلانا بھی کوئی نیکی ہے تو آیے قرآن و حدیث سے جواب لیتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ﴿٧﴾ وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ﴿٨﴾ (پارہ ۳۰، سورۃ الزلزال، آیت ۷،۸)

تو جو ایک ذرہ بھر بھلائی کرے اسے دیکھے گا اور جو ایک ذرہ بھر برائی کرے اسے دیکھے گا۔

حضرت سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ خاتم المرسلین، رحمۃ للعلمین، شفیع المذنبین ،انیس الغریبین، سراج السالکین، محبوبِ رب العالمین، جنابِ صادق و امین ﷺ نے فرمایا ایک شخص کسی راستے سے گزر رہا تھا کہ اسے شدید پیاس محسوس ہوئی اس نے قریب ہی ایک کنواں پایا وہ اس میں اترا اور پانی پی کر نکل آیا۔اس نے وہاں ایک کتے کو دیکھا جو ہانپ رہا تھا اور پیاس کی وجہ سے کیچڑ کھا رہا تھا اس نے سوچا کہ اس بھی اتنی ہی پیاس لگی ہوگی جتنی مجھے لگی تھی پھر وہ کنویں میں اترا اور اپنے موزے مین پانی بھر کر اسے اپنے منہ میں دبایا اور اوپر آیا اور وہ پانی کتے کو پلا دیا۔اللہ عزوجل کو اس کا یہ عمل پسند آیا اور اس کی مغفرت فرما دی۔صحابہ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ہمارے لیے ہ چوپایوں میں بھی ثواب ہے؟ فرمایا ہر جان والی چیز میں ثواب ہے۔(الا حسان بترتیب ابن حبان، کتاب البر والاحسان، رقم ۵۴۵، جلد ا صفحہ ۳۷۸)

حضرت سیدنا محمود بن ربیع رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا سراقہ بن جعشم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کوئی گمشدہ جانور میرے حوض پر آ جائے تو اگر میں اسے پانی پلا دوں تو کیا اس میں میرے لے ثواب ہے؟ فرمایا اسے پانی پلا دیا کرو کیونکہ ہر جاندار میں ثواب ہے۔(الا حسان بترتیب ابن حبان، کتاب البر والاحسان، رقم ۵۴۳، جلد ا صفحہ ۳۷۷)

حضرت سیدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں ایک شخص نور کے پیکر، تمام نبیوں کے سرورِ دو جہاں کے تاجور، سلطانِ بحر و بر صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کیا جب میں اپنے اونٹوں کو پانی پلانے کے لےن اپنا حوض بھرتا ہوں تو دوسروں کے اونٹ بھی پانی پینے کے لےن آجاتے ہیں تو میں انہیں بھی پانی پلا دیتا ہوں کیا اس میں میرے لے ثواب ہے؟ فرمایا ہر جان والی چیز میں ثواب ہے۔ (الترغیب والترہیب، کتاب الصدقات، باب الترغیب فی اطعام الطعام وسقی الماء، رقم ۲۹، جلد ۲ صفحہ ۴۰)

حضرت سیدنا ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں ایک شخص نے سرکار والا تبار، ہم کسوں کے مددگار، شفیع روزِ شمار، دو عالم کے مالک و مختار، حبیب پروردگار صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کیا کون سا ایسا عمل ہے جس کر کے میں جنت میں داخل ہو سکتا ہوں؟ فرمایا کیا تو کسی ایسے شہر میں رہتا ہے جہاں پانی جمع کر لیا جاتا ہے؟ اس نے عرض کیا ہاں فرمایا۔ فرمایا پھر تم ایک نیس مشک خریدو پھر اسے بھر لو اور اس کے پھٹنے تک لوگوں کو پانی پلاتے رہو اس طرح اس کے پھٹنے سے پہلے تم جنتیوں کے عمل تک پہنچ جاؤ گے۔ (الترغیب والترہیب، کتاب الصدقات، باالترغیب اطعام الطعام وسقی الماء، رقم ۲۸، جلد ۲ صفحہ ۴۰)

حضرت سیدنا کدیر ضبی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک اعرابی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کیا مجھے ایسا عمل بتایےم جو مجھے جنت کے قریب اور جہنم سے دور کر دے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا یہ دونوں باتیں تمہیں عمل پر ابھارتی ہیں؟ اس نے کہا جی ہاں۔ فرمایا حق بات کہو اور جو زائد چیز تمہارے پاس ہو وہ کسی کو عطا کر دیا کرو۔ اس شخص نے عرض کیا خدا کی قسم میں ہر وقت حق بولنے کی استطاعت نہیں رکھتا اور نہ ہی زائد چیز عطا کر دینے کی طاقت رکھتا ہوں۔ فرمایا تو محتاجوں کو کھانا کھلا دیا کرو اور سلام کو عام کرو۔

اس نے عرض کیا یہ بھی مشکل ہے۔ ارشاد فرمایا کیا تمہارے پاس اُونٹ ہے؟ اس نے عرض کیا جی ہاں۔ فرمایا اپنے اونٹوں میں سے کوئی جوان اونٹ اور پانی کا مشکیزہ ساتھ لو اور پھر ایسا گھرانہ دیکھو جو

ایک دن چھوڑ کر دوسرے دن پانی پیتا ہو پھر اسے پانی پلاؤ تو نہ تیرا اونٹ ہلاک ہوگا اور نہ تیرا مشکیزہ پھٹے گا اور تیرے لے اجنت واجب ہو جائے گی۔ پھر وہ اعرابی تکبیر پڑھتے ہوئے چلا گیا تو اس کے اونٹ کے ہلاک ہونے اور مشکیزہ پھٹنے سے پہلے ہی اسے شہید کر دیا گیا۔ (طبرانی کبیر، کدیر الضبی، رقم ۴۲۲، جلد ۱۹، صفحہ ۱۸۷)

حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہم نبی کریم ﷺ سے مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ دو شخص ایک صحرا سے گذر رہے تھے ان میں سے ایک شخص عبادت گزار تھا جبکہ دوسرا بدکار تھا۔ ایک مرتبہ عبادت گزار شخص کو اتنی پیاس لگی کہ وہ شدتِ پیاس سے غش کھا کر گر گیا۔ جب اس کے ساتھی نے اسے گرتے ہوئے دیکھا تو اس نے کہا اللہ عزوجل کی قسم اگر یہ نیک بندہ پیاسا مر گیا حالانکہ میرے پاس پانی موجود ہے تو میں اللہ عزوجل کی طرف سے کبھی کوئی بھلائی نہ پاسکوں گا اور اگر میں اسے اپنا پانی پلادوں تو میں ضرور پیاس کی وجہ سے مر جاؤں گا۔ پھر اس نے اللہ عزوجل پر بھروسہ کرتے ہوئے اپنے ساتھی کو پانی پلانے کا پختہ ارادہ کیا چنانچہ اس نے اس پر اپنا پانی چھڑکا اور باقی ماندہ پانی اسے پلا دیا پھر وہ اُٹھا اور صحرا پار کر گیا۔

(پھر پیارے آقا ﷺ نے ارشاد فرمایا) جب اس بدکار کو حساب کے لے کر روکا جائے اور اسے جہنم کا حکم دے دیا جائے تو ملائکہ اسے ہانکتے ہوئے لے جا رہے ہونگے کہ وہ اس عابد کو دیکھے گا تو اس سے کہے گا اے فلاں کیا تو مجھے نہیں پہچانتا؟ وہ پوچھے گا تو کون ہے؟ تو یہ جواب دے گا میں وہی ہوں جس نے صحرا میں اپنی جان کے مقابلہ میں تجھے ترجیح دی تھی۔ یہ سن کر وہ عابد کہے گا کیوں نہیں میں تجھے پہچانتا ہوں۔ پھر وہ فرشتوں سے کہے گا رُک جاؤ تو وہ رُک جائیں گے پھر یہ اپنے رب عزوجل کی بارگاہ میں حاضر ہو کر اسے پکارے گا اور کہے گا یارب عزوجل تو اس کی نیکی کو جانتا ہے کہ اس نے کس طرح مجھے اپنے آپ پر ترجیح دی تھی یارب عزوجل اسے میرے حوالے کر دے تو اللہ عزوجل فرمائے گا وہ تیرے حوالے ہے تو وہ عابد اپنے بھائی کے پاس آئے گا اور اس کا ہاتھ تھام کر اسے جنت میں داخل کر دے گا۔ (مجمع الزوائد، کتاب البعث، باب شفاعۃ الصالحین، رقم ۱۸۵۴۹، جلد ۱۰، صفحہ ۶۹۴ بتغیر قلیل)

حضرت سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا اہل جنت میں سے ایک شخص قیامت کے دن اہلِ جہنم کو اوپر سے جھانک کر دیکھے گا تو جہنمیوں میں سے ایک شخص اسے پکار کر کہے گا اے فلاں! کیا تو نے مجھے پہچانا؟ وہ جنتی شخص کہے گا اللہ عزوجل کی قسم میں نے تجھے نہیں پہچانا تو کون ہے؟ تو وہ کہے گا میں وہی ہوں کہ جب تو دنیا میں میرے پاس سے گزرا تھا تو تو نے مجھ سے پانی مانگا تھا اور میں نے تجھے پانی پلایا تھا تو وہ جنتی کہے گا میں نے تجھے پہچان لیا تو وہ کہے گا کہ میرے لے اس نیکی کی وجہ سے اپنے رب عزوجل کی بارگاہ میں شفاعت کرو۔

چنانچہ وہ شخص اللہ عزوجل کی بارگاہ میں اس کا تذکرہ کر کے سوال کرے گا اور کہے گا میں نے جہنم میں جھانکا تو مجھے ان میں سے ایک شخص نے پکار کر کہا کیا تو نے مجھے پہچانا؟ تو میں نے کہا اللہ عزوجل کی قسم میں نے نہیں پہچانا کہ تو کون ہے؟ تو اس نے کہا کہ میں وہی ہوں کہ جب تو دنیا میں میرے قریب سے گزرا تھا تو تو نے مجھ سے پانی کا ایک گھونٹ مانگا تھا تو میں نے تجھے پانی پلایا تھا لہٰذا تو اپنے رب عزوجل کی بارگاہ میں میری شفاعت کر تو یارب عزوجل میری شفاعت اس کے حق میں قبول فرمالے۔ پھر اللہ عزوجل اسے جہنم سے نکالنے کا حکم دے گا تو اسے جہنم سے نکال دیا جائے گا۔ (مجمع الزوائد، کتاب البعث، باب شفاعۃ الصالحین، رقم ۱۸۵۵۰، جلد ۱۰، صفحہ ۶۹۵)

حضرت سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نبی کریم ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض کیا یارسول اللہ ﷺ میری ماں فوت ہوگئیں ہے اور اس نے کوئی وصیت نہیں کی اب اگر میں اس کی طرف سے کوئی صدقہ کروں تو کیا اسے نفع پہنچے گا؟ فرمایا ہاں اور تجھ پر لازم ہے کہ تو پانی صدقہ کرے۔ (مجمع الزوائد، کتاب الزکاۃ، باب الصدقۃ عن المیت، رقم ۴۷۶۷، صفحہ ۳۳۵)

حضرت سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا پانی سے بڑھ کر کوئی صدقہ زیادہ ثواب والا نہیں۔ (شعب الایمان، باب فی الزکاۃ، فصل فی اطعام وسقی الماء، رقم ۳۳۷۸، جلد ۳، صفحہ ۲۲۲)

حضرت سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور پاک ﷺ نے فرمایا مومن کے

انتقال کے بعد اس کے عمل اور نیکیوں میں سے جو کچھ اسے ملتا رہے گا وہ یہ ہے (۱) اس کا وہ علم جسے اس نے سکھایا اور پھیلایا اور (۲) نیک بیٹا جسے اس نے چھوڑا یا (۳) وہ قرآنِ پاک جسے ورثہ میں چھوڑا یا (۴) وہ مسجد جسے اس نے بنایا یا (۵) مسافر خانہ بنایا یا (۶) کسی نہر کو جاری کیا یا (۷) وہ صدقہ جاریہ جسے اس نے حالتِ صحت اور زندگی میں اپنے مال سے دیا ان کا ثواب اسے موت کے بعد بھی ملتا رہے گا۔ (ابن ماجہ، کتاب السنۃ، باب ثواب معلم الناس الخیر، رقم ۲۴۲، جلد ۱، صفحہ ۱۵۸)

حضرت سیدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے سات چیزیں آدمی کے اس کی موت کے بعد اس کی قبر میں بھی ملتی رہتی ہیں اس نے جو علم سکھایا، نہر جاری کروائی، کنواں کھدوایا، درخت اُگایا یا مسجد بنوائی یا ورثہ میں مصحف چھوڑا یا ایسا بچہ چھوڑ کر مرا جو اس کے مرنے کے بعد اس کے لیے استغفار کرے۔ (مجمع الزوائد، کتاب العلم، باب من سن خیرا وغیرہ او دعا، رقم ۷۶۹، جلد ۱، صفحہ ۴۰۸)

حضرت سیدنا سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میری ماں انتقال کر گیا (ان کے لیے) کون سا صدقہ افضل ہے؟ ارشاد فرمایا پانی تو میں نے ایک کنواں کھدوایا اور کہا یہ اُم سعد کے لیے ہے۔ (سنن ابی داود، کتاب الزکاۃ، باب فی فضل سقی الماء، رقم ۱۶۸۱، جلد ۲، صفحہ ۱۸۰)

حضرت سیدنا جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ عزوجل کے محبوب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے کنواں کھودا تو اس میں سے جن وانس اور پرندوں میں سے جو جاندار بھی پانی پئے گا اللہ عزوجل اسے قیامت کے دن اس کا ثواب عطا فرمائے گا۔ (الترغیب والترہیب، باب الترغیب فی اطعام الطعام وسقی الماء، رقم ۳۶، جلد ۲ صفحہ ۴۲)

حضرت سیدنا علی بن حسن بن شقیق علیہ الرحمۃ کہتے ہیں کہ حضرت سیدنا عبداللہ بن مبارک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ایک شخص نے کہا اے ابوعبدالرحمن! سات سال ہونے کو آئے میرے گھٹنے پر ایک پھوڑا نکلا ہے میں نے مختلف طریقوں سے اس کا علاج کرایا اور بہت سے طبیبوں سے اس کے بارے میں پوچھا مگر مجھے کوئی فائدہ نہیں ہوا تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس سے فرمایا جاؤ! کوئی ایسی جگہ تلاش کرو جہاں لوگ

پانی کے محتاج ہوں اور وہاں ایک کنواں کھدواؤ۔ مجھے امید ہے کہ وہاں پانی نکلتے ہی تیرا خون بہنا بند ہوجائے گا تو اس شخص نے ایسا ہی کیا اور شفایاب ہوگیا۔

۸۵ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی اپنے رسالے ''فیصلہ ہفت مسئلہ'' میں لکھتے ہیں رہا تعیین تاریخ تو یہ بات تجربے سے معلوم ہوتی ہے کہ جو امر کسی خاص وقت میں معمول ہو تو اس وقت وہ یاد آجاتا ہے اور ضرور ہو رہتا ہے اور نہیں تو سال ہا سال گزر جاتے ہیں کبھی خیال بھی نہیں آتا۔ اسی قسم کی مصلحتیں ہر امر میں ہیں جن کی تفصیل طویل ہے محض بطورِ نمونہ تھوڑا سا بیان کیا گیا ہے ذہین آدمی غور کر کے سمجھ سکتا ہے اور قطع نظر مصالح مذکورہ کے ان میں بعض اسرار بھی ہیں پس اگر یہی مصالح بنائے تخصیص ہوں تو کچھ مضائقہ نہیں۔

مفتی خلیل خان برکاتی قدس سرہ اس کی توضیح و تشریح کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں امواتِ مسلمین کو ہدیہ اجر و ایصالِ ثواب باجماع اہل سنت وہ کارِ خیر مندوب ہے کہ خود شرعاً محبوب بلکہ مطلوب ہے خود احادیث کریمہ میں اس پر ترغیب وارد کہ فرمایا حضور اکرم ﷺ نے کہ تم میں سے جو اپنے بھائی مسلمان کو نفع پہنچا سکتا ہے وہ پہنچائے۔ یہ حکم عام و شامل ہے اور اس میں ہر مسلمان بھائی داخل خواہ وہ زندہ موجود ہو یا مردہ مرحوم جیسا ایصالِ ثواب کیا جائے گا ان شاء اللہ تعالیٰ اس سے اُسے فائدہ پہنچے گا اور وہ مرحوم اس ثواب کو پا کر خوش ہوگا تو اس کارِ خیر سے روکنے کے لے بہانے تراشا اور تخصیص و تقیید کو حیلہ بنا کر آڑے آنا کہ فلاں تاریخ و فلاں دن کی خصوصیت نے یا فلاں طریقے کی خصوصاً رعایت نے اسے بدعت بنا دیا کسی سفیہ و جاہل کا کام ہو سکتا ہے یا پھر ان گمراہوں گمراہ گروں کا جو اپنے بطون میں جراثیم وہابیت لے و پھرتے ہیں اور مسلمانوں میں افتراق و انتشار پھیلا کر انہیں امورِ خیر سے عار دلا کر اہل سنت و جماعت کے اجماع کو پارہ پارہ کرتے ہیں۔ مسلمان بھائی تو اتنا یاد رکھیں کہ ایصالِ ثواب کے لے و مساکین کو کھانا کھلانا یا ان میں تقسیم کرنا اور نیک نیتّ سے خیرات کرنا جس میں نہ محتاج پر احسان رکھا جائے نہ اس کو تکلیف دی جاۤئے اور نہ کھانے کی بے حرمتی ہونے پائے۔ یونہی پرندوں کے لے و پانی رکھنا، دانہ ڈالنا حتیٰ کہ کتے کو روٹی ڈالنا، مسکین کو کپڑا دینا ،میلاد شریف پڑھوانا، ان کے علاوہ اور جو اجر و ثواب کی باتیں ہیں ان کا عمل میں لانا اور ان کا ثواب میت کو پہنچانا بلاشبہ جائز اور کارِ ثواب ہے ان سب کا ثواب میت کو پہنچتا ہے اور وہ اس سے ایسا خوش ہوتا ہے جیسے دنیا

میں دوستوں کے ہدیے تحفے سے ملائکہ ان ثوابوں کو نور کے طبق میں رکھ کر میت کے پاس لے جاتے ہیں اور اس سے کہتے ہیں کہ اے گہری گور والے یہ ثواب تیرے فلاں عزیز یا دوست نے بھیجا ہے یونہی قرآن مجید پڑھنے کے لے ہ مسجد میں رکھنا صدقہ جاریہ ہے جب تک وہ رہیں گے اور پڑھیں جائیں گے اس کے رکھنے والے اور میت کو ثواب کو پہنچے گا اور کیسا ثواب؟ ہر حرف پر دس نیکیاں جیسا کہ حدیث میں فرمایا میں نہیں کہتا "الم" ایک حرف ہے بلکہ الف ایک الگ حرف ہے لام الگ حرف ہے میم الگ حرف ہے۔ یونہیں میت کی قبر پر پھول چڑھانا مفید ہے وہ جب تک تر ہے اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے اور اس سے میت کا دل بہلتا ہے۔ پھر یہ ایصالِ ثواب ہر دن ممکن ہے اور کسی خصوصیت کے سبب یا کسی مصلحت کے پیشِ نظر ایک تاریخ کا التزام جبکہ اُسے شرعاً واجب نہ جانے کچھ مضائقہ نہیں رکھتا۔ رسول اللہ ﷺ ہر پیر کو نفلی روزہ رکھتے یا اتوار یا منگل کو رکھتے تو نہ ہوتا یا اس سے یہ سمجھا گیا کہ معاذ اللہ حضور نے پیر کا روزہ واجب سمجھا یہی حال فاتحہ سوم، ودہم وبستم وچہلم کا ہے کہ کسی نے کسی مصلحت کے مدنظر ان کی تعیین کرلی گیہ ہے۔ یہ تخصیصات نہ شرعی تخصہ بمات ہیں نہ ان کو شرعی سمجھا جاتا ہے جاہل سے جاہل بھی کوئی مسلمان ایسا نہ ملے گا جس کا یہ عقیدہ ہو کہ اسی دن یا تاریخ کو ثواب پہنچے گا اگر کسی اور دن تاریخ میں کیا جائے گا تو نہ پہنچے گا۔

عزیزو! یہ محض رواجی اور عرفی بات ہے جو اپنی سہولت و آسانی کے لے مسلمانوں میں معمول و مروج ہے جبکہ یہ بھی حقیقت ہے کہ انتقال کے بعد ہی سے قرآنِ کریم کی تلاوت اور خیر خیرات کا سلسلہ جاری ہو جاتا ہے اور بہت دنوں تک جاری رہتا ہے۔ اس کے ہوتے ہوئے کیونکر کیا جاسکتا ہے کہ مخصوص ایام کے سوا دوسرے دنوں میں لوگ اسے ناجائز جانتے ہیں یہ تو مسلمانوں پر ناحق بدگمانی اور صریح افتراء ہے۔ ورنہ یوں تو ہر مسلمان ایسی خرافات کرنے والوں کو لاجواب و خاموش و مبہوت کر دینے کی نیت سے کہہ سکتا ہے کہ روٹی کھاتے وقت روٹی کو سامنے لانے کی ضرورت نہیں پیٹھ کے پیچھے بھی رکھ کر بھی کھا سکتے ہیں اور سر پر رکھ کر توڑ سکتے ہیں مگر اے مخالفو! منکرو! یہ جو تم نے التزام کر رکھا ہے کہ روٹی سامنے ہی رکھ کر کھاتے ہو کیا یہ شرعاً فرض واجب ہے۔ اگر ہے تو دلیل و سند لاؤ اور نہیں تو اپنی ضد سے باز آؤ مگر ہے یہ کہ وہابیہ کے نزدیک جو واجب نہ ہو اس کے التزام سے شیطان کا حصہ آجاتا ہے تو ثابت ہوا کہ وہابیہ شیطان کا حصہ کھاتے ہیں۔

غرض تاریخ و یوم کی تخصیص و تعیین عرفی ہے جس سے ثواب میں خلل نہیں آتا۔ یہ تخصیصات وتقییدات خالق کائنات نے مباح کی ہیں تو جب تک یہ لازم شرعی نہ سمجھی جائیں مباح و مندوب ہی رہیں گے اسی کی طرف اشارہ ہے اس حدیث شریف میں کہ "صوم یوم السبت لالک ولا علیک" یعنی ہفتہ کا روزہ مباح ہے نہ واجب کہ آدمی مزید ثواب پائے اور اس کے ترک پر گناہ لازم آئے اور وہ اس پر ممانعت وارد کہ حکم عدولی قرار پائے اور موجب عتاب ہو۔ منکرین یہ نہیں جانتے اور جانتے ہیں تو مانتے نہیں کہ آج کل جس طرح مدارس اور خانقاہیں اور مسافر خانے بنائے جاتے ہیں اور سب مسلمان اُن کو فعل ثواب سمجھتے ہیں تو کیا کوئی ثبوت دے سکتا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اس طرح بنائے یا بنوائے تھے یا کوئی ثبوت دے سکتا ہے کہ فاتحہ جس طرح اب دی جاتی ہے نبی کریم ﷺ نے اس سے منع فرمایا اور جب ممانعت کا ثبوت نہیں دے سکتا اور بے شک ہرگز نہیں دے سکتا تو دل سے حکم شرعی گڑھ کر شریعت پر افتراء کیوں کرتا ہے۔ ۱۲ محمد خلیل عفی عنہ

۸۶ اور یہ بات سب پر واضح ہے کہ گیارھویں تاریخ کو جو گیارھویں نہ کرے اس کو کوئی بھی گناہ گار نہیں سمجھتا۔

۸۷ مسند احمد بن حنبل حدیث الصماء بنت بسر رضی اللہ تعالیٰ عنہا دار الفکر بیروت ۶/۳۶۸

الجامع الصغیر مع فیض القدیر حدیث ۵۱۳ دار المعرفہ بیروت ۴/۲۳۰

۸۸ جامع الترمذی باب ماجاء فی من قرأ حرفا من القرآن امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۱۱۵

۸۹ مؤطا امام مالک النہی عن البقاء علی المیت میر محمد کتب خانہ کراچی ص ۲۱۶

۹۰ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی اپنے رسالہ "فیصلہ ہفت مسئلہ" میں لکھتے ہیں اور تامل سے یوں معلوم ہوتا ہے کہ سلف میں یہ تو عادت تھی کہ کھانا پکا کر مسکین کو کھلا دیا اور دل سے ایصالِ ثواب کی نیت کر لی۔ متاخرین میں کسی کو خیال ہوا کہ جیسے نماز میں نیت ہر چند دل سے کافی ہے مگر موافقتِ قلب ولسان کے لیے عوام کو زبان سے بھی کہنا مستحسن ہے۔ اسی طرح اگر یہاں زبان سے کہہ لیا جائے کہ "یا اللہ اس کھانے کا ثواب فلاں شخص کو پہنچ جائے" تو بہتر ہے پھر کسی کو خیال ہوا کہ لفظ "اس" کا مشار الیہ اگر روبرو موجود ہو تو زیادہ استحضار (حضوری) قلب ہو کھانا روبرو لانے لگے کسی کو خیال ہوا کہ یہ ایک دعا ہے اگر کچھ کلامِ الٰہی پڑھا جائے تو قبولیت دعا کی بھی امید ہے اور اس کلام کا ثواب بھی پہنچ جائے گا کہ جمع بین العبادتین ہے۔ "چہ بوش بود کہ

برآید بیک کرشمہ دو کار"

علامہ مفتی خلیل احمد برکاتی اس کی توضیح وتشریح میں ارشاد فرماتے ہیں

(الف) اور مومن کو عمل نیک کا ایک ثواب اُس کی نیت کرتے ہی حاصل اور عمل کے بچ پر دس ہوجاتا ہے جیسا کہ صحیح حدیثوں میں ارشاد ہوا بلکہ متعدد حدیثوں میں فرمایا گیا" نیۃ المومن خیر من عملہ" مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے" اور بعض احادیث میں آیا کہ بے شک اللہ عزوجل بندہ کو اس کی نیت پر وہ ثواب دیتا ہے جو اس کے عمل پر نہیں دیتا اور وجہ اس کی ظاہر کہ نیت جو ارادۂ قلب کا نام ہے اس میں ریا کو دخل نہیں اور عمل جو اعضائے بدن کی استعانت سے وجود میں آتا ہے اس ریاء ونمائش کی بڑی گنجائش ہے۔

(ب) فاتحہ میں دو عمل ہوتے ہیں قرأت قرآن واطعام طعام۔ طریقہ مروجہ میں ثواب پہنچانے کی دعا اس وقت کرتے ہیں جبکہ کھانا وغیرہ دینے کی نیت کرلے اور کچھ قرآنِ عظیم پڑھ لیا تو کم از کم گیارہ ثواب تو اس وقت مل چکے دس ثواب قرأت کے اور ایک نیت اطعام وتصدق کا۔ رہا کھانا وغیرہ کھلانے یا دے دینے کا ثواب وہ اگرچہ اس وقت موجود نہیں تو کیا ثواب پہنچانا شاید ڈاک یا پارسل میں کسی چیز کا بھیجنا سمجھا گیا ہے کہ جب تک وہ شے موجود نہ ہو کیا بھیجی جائے حالانکہ اس کا طریقہ صرف جنابِ باری میں دعا کرنا ہے کہ وہ ثواب میت کو پہنچائے۔ خود امام الطائفہ الوہابیہ نے صراطِ مستقیم میں لکھا کہ" طریق رسانیدن آں دعا بجناب الہی ست" کیا دعا کرنے کے لیے بھی اس شے کا وجود فی الحال ہونا ضروری ہے؟ مگر ہے یہ کہ جہالت سب کچھ کرا لیتی ہے۔ ہمارا روئے سخن یہاں ان سے ہے جو کہتے ہیں کہ کھانا محتاج کو دینے سے پہلے اس کا ثواب میت کو نہیں پہنچا سکتے لہٰذا پہلے کھلائے پھر ثواب پہنچائے۔

یاد رکھیے کہ فاتحہ کے تین طریقے مروج ہیں اور تینوں درست وروا۔ اول شیرینی یا کھانے وغیرہ پر سورۂ فاتحہ وغیرہ خود پڑھ کر یا دوسرے سے پڑھوا کر تقسیم کردینا۔ دوم کھانا وغیرہ حاضرین کے سامنے رکھ کر یہ کہہ دینا کہ ایصالِ ثواب کے لے فاتحہ پڑھ دیجے اور جب وہ پڑھ لیں تو انہیں کھانے کی اجازت دے دینا۔ سوم کھانا وغیرہ حاضرین کو کھلا کر ان سے کہنا کہ فلاں کو اس کا ثواب بخش دیجے ج۔ ۱۲ محمد خلیل عفی عنہ

۹۱ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی اپنے رسالے "فیصلہ ہفت مسلہا" میں لکھتے ہیں (ولہذا) قرآن شریف کی بعض سورتیں بھی جو لفظوں میں مختصر اور ثواب میں بہت زیادہ ہیں پڑھی جانے لگیں کسی نے خیال کیا دعا کے لے رفع یدین سنت ہے ہاتھ بھی اُٹھانے لگے کسی نے خیال کیا کھانا جو مسکین کو دیا جائے گا اُس کے ساتھ پانی دینا بھی متحسن ہے۔ پانی پلانا بڑا ثواب ہے اس پانی کو بھی کھانے کے ساتھ رکھ لیا پس یہ ہیئتِ کذائیہ حاصل ہو گی۔۔

مفتی خلیل خان برکاتی اس کی توضیح وتشریح میں فرماتے ہیں

(الف) خصوصاً سورۂ فاتحہ کہ اس کا جزءِ اعظم ہے اور اسی بناء پر فاتحہ کو فاتحہ کہتے ہیں اور جس کے لے ل احادیث صحیحہ میں وارد کہ نہ اس کے مثل توراۃ میں کوئی سورت اتاری گیے نہ انجیل میں نہ زبور میں نہ قرآن میں اور باعتبار ثواب یہ قرآن کی سب سے بڑی سورت ہے۔ وہ سبع مثانی اور قرآنِ عظیم کی جان ہے کہ جو کچھ قرآن میں ہے سب سورۂ فاتحہ میں ہے اسی لے ب اس سورۂ مبارکہ کا نام اُم الکتاب ہے۔ اسی طرح آیۃ الکرسی کہ شیطان اُس گھر سے بھاگتا ہے جس میں آیۃ الکرسی پڑھی جاتی ہے اور اس کا پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کی امان میں رہتا ہے یونہی سورۂ اخلاص یعنی "قل ھو اللہ احد" تہائی قرآن کے برابر ہے یا اور دوسری سورتیں یا منتخبہ آیتیں جنہیں عرفِ عام میں پنج آیت کہا جاتا ہے غرض مقصود اصلی قرأت قرآن ہے خواہ کسی جائز طریقے پر پڑھا جائے اور خواہ اُسے کوئی بھی نام دیا جائے۔ ۱۲ محمد خلیل عفی عنہ

(ب) آسمان قبلۂ دعا ہے تو کمالِ ادب یہی ہے کہ ہاتھ آسمان کی طرف اُٹھائے جائیں یا سینے یا شانوں یا چہرے کے مقابل رہیں یعنی اُن میں خم نہ ہو اور یہ ہاتھ اُٹھانا اور رب کریم کے حضور پھیلانا اپنی عاجزی و فروتنی کے اظہار کے لے م ہے اس سے شرمانا یا اُس کی بارگاہ میں ہاتھ پھیلانے سے ہچکچانا قطعاً اس عاجزی و بے کسی کے اظہار میں خلل انداز ہے تو شریعتِ مطہرہ میں یہ کیونکر گوارا ہو گا نہ یہ کہ دوسرے جو اس کی درگاہِ بے کس پناہ میں گڑگڑاتے، ہاتھ پھیلاتے اور اُس سے اپنی حاجات روائی کے لے ج بھیک مانگ رہے ہیں اُنہیں اس سے روک دیا جائے اور اُن پر بدعت و گناہ کے فتویٰ تھوپ دیے جائیں خصوصاً جبکہ وہ دوسروں کی بخشش کے لے ادعا کر رہے ہیں بالخصوص مجمع مسلمین ہیں کہ بتوفیق الٰہی عاجزی و

الحاح میں زیارت کی موجب ہے اور جس قدر ادھر سے عاجزی زیادہ ہوگی اُدھر سے لطف و کرم زائد ہوگا۔

۹۲ سنن ابن ماجہ باب فضل الحامدین ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۷۸
المستدرک علی الصحیحین کتاب الدعاء دار الفکر بیروت ۱/۴۹۸

۹۳ انسان العین فی مشائخ الحرمین

۹۴ یعنی ایسے شخص کو صدقہ واجبہ دیا جا سکتا ہے۔

۹۵ مسند احمد بن حنبل حدیث المقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ دار الفکر بیروت ۴/۱۳۱

۹۶ مسند احمد بن حنبل حدیث امرأۃ رضی اللہ عنہا دار الفکر بیروت ۶/۳۶۸

۹۷ یعنی سورۂ ملک پڑھنے والے کو نجات دینے والی، عذاب دور کرنے والی اور حفاظت کرنے والی سورت ہے۔

۹۸ یعنی سنی جب فاتحہ دیتے ہیں یا کوئی بھی نیک عمل کرتے ہیں تو وہ عمل اللہ عزوجل ہی کے لےان ہوتا ہے ثواب اپنے مرحومین کے لےی ہوتا ہے۔

۹۹ یعنی جو لوگ بھی فاتحہ کرتے ہیں تو تلاوتِ قرآن پاک یا کسی بھی قسم کا صدقہ یا کوئی نیک عمل کرتے تو اللہ تعالیٰ کے لےب اس عمل کا ثواب مرحومین کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔

۱۰۰ بندے کو ہر کام اللہ عزوجل کے لےب کرنا چاہیے اخلاص کے بغیر عمل بیکار۔

۱۰۱ المسلک المقسط فی المنسک المتقسط مع ارشاد الساری فصل یستحب زیارۃ اھل المصلی دار الکتاب العربیہ بیروت ص ۳۳۴

۱۰۲ رد المحتار مطلب فی القرأۃ للمیت الخ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵

۱۰۳ ملا علی قاری اعلیٰ حضرت سے تین سو سال پُرانے بزرگ ہیں۔

۱۰۴ صاحب رد المحتار علامہ شامی اعلیٰ حضرت سے سو سال پرانے بزرگ ہیں۔

۱۰۵ تمام بدمذہب وہابی دیوبندی حضرات یہ عبارت غور سے پڑھیں۔

۱۰۶ اعلیٰ حضرت تو یہ فرمائیں اور جاہل اس کو بریلویوں کا عمل ٹھہرائیں۔

۱۰۷فتح القدیر فصل فی الدفن مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۲/ ۱۰۳
۱۰۸القرآن ۵/ ۲
۱۰۹ صحیح مسلم باب استحباب الرقیۃ من العین الخ نور محمد اصح المطابع کراچی ۲/ ۲۲۴
۱۱۰مسند احمد بن حنبل حدیث امرأۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا دار الفکر بیروت ۶/ ۳۶۸
۱۱۱ گیارہویں کو منع کرنا خاص علامت ہے وہابی اور رافضی کی، وہابیوں اور رافضیوں کے گندے عقائد کی بناء پر ان کے پیچھے نماز پڑھنا باطل ہے نا کہ گیارہویں کو منع کرنے کے سبب۔
۱۱۱۲ اگر سنی خاص گیارہ تاریخ کو کرنا واجب جانتے تو گیارہویں کے مہینے میں مختلف جگہوں پر گیارہویں کے پروگرام مختلف تاریخوں پر کرنے پر ایک دوسرے کو ملامت کرتے یا جو گیارہویں نہ کرتا اس کو ملامت کرتے حالانکہ ایسا ہرگز نہیں جو گیارہ تاریخ کو نہ کرے یا گیارہویں نہ کرے اس کو ملامت نہیں کیا جاتا ہاں جو گیارہویں سے روکے یقیناً وہ وہابیہ کے بہکاوے میں آ کر گمراہ ہو چکا ہے اور ایک نیک کام ایصالِ ثواب سے لوگوں کو روک رہا ہے چنانچہ ایسے شخص کی ملامت کی جائیگی۔
۱۱۳ صحیح مسلم کتاب السلام باب استحباب الرقیۃ من العین الخ نور محمد اصح المطابع کراچی ۲/ ۲۲۳
۱۱۱۴القرآن ۱۰/ ۲۶
۱۱۵ صحیح البخاری کتاب الانبیاء، باب قول اللہ عزوجل وایوب الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۸۰
درمنثور بحوالہ احمد و بخاری و بیہقی آیۃ وایوب اذ نادیٰ ربہ مکتبہ آیۃ العظمی قم ایران ۴/ ۳۳۰
۱۱۶ردالمحتار مطلب فی القرأۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/ ۶۰۵و۶۰۶
۱۱۱۷القرآن ۲۴/ ۶۱
۱۱۱۸القرآن ۲/ ۱۱۵
۱۱۹مسند احمد بن حنبل مروی از مسدن ابوسعید الحذری دار الفکر بیروت ۳/ ۳۸
۱۲۰یعنی سورہ ملک
۱۲۱فتح القدیر فصل فی الدفن مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۲/ ۱۰۲

مراقی الفلاح علیٰ ھامش حاشیہ الطحطاوی فصل فی حملہا ودفنہا نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی ص ۳۳۹
۱۲۲شرعی اصطلاح میں فقیر اس شخص کو کہتے ہیں جو نصابِ زکوٰۃ کا مالک نہ ہو۔
۱۲۳ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۲۴ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۲۵فتح القدیر عن علی رضی اللہ عنہ باب الحج عن الغیر مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۳/ ۶۵
کنزالعمال رافعی عن علی حدیث ۴۲۵۹۶ موسستہ الرسالۃ بیروت ۱۵/۶۵۵
ردالمحتار عن علی مطلب فی اہدا الثواب الاعمال لغیر مصطفی البابی مصر ۲/۲۵۷
۱۲۶ردالمحتار بحوالہ کتاب الروح مطلب فی القرآۃ للمیت الخ ادارۃ الطباعۃ المصریہ مصر ۱/۶۰۵
۱۲۷نسیم الریاض الباب الثالث فصل الاول دارالفکر بیروت ۲/۲۲۵
۱۲۸یاد رہے کہ علامہ خفاجی کیا سو سال پرانے بزرگ ہیں۔
۱۲۹شعب الایمان باب فی براالوالدین حدیث ۷۹۱۲ دارالکتب العلمیۃ بیروت ۶/۲۰۵
۱۳۰الجامع الصغیر مع فیض القدیر بحوالہ ابن عساکر حدیث ۷۹۴۳ دارالمعرفۃ بیروت ۵/۴۵۶
۱۳۱سنن الدارقطنی کتاب الحج نشرت السنۃ ملتان ۲/۲۶۰
۱۳۲فوائد ثقفیات لابی عبداللہ ثقفی
۱۳۳التیسیر شرح الجامع الصغیر تحت حدیث من حج عن ابیہ مکتبۃ الامام الشافعی الریاض سعودیہ ۲ /۴۱۳۔
۱۳۴یاد رہے کہ صاحب ردالمحتار علامہ شامی اعلیٰ حضرت سے سو سال پہلے کے بزرگ ہیں۔
۱۳۵ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۳۶المسلک المتقسط فی المنسک المتوسط مع ارشاد الساری فصل یستحب زیارۃ اہل المعلی دارالکتاب العربیہ بیروت ص ۳۳۴
۱۳۷ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵

۱۳۸ فتح القدیر بحوالہ الصحیحین عن الحج عن الغیر نوریہ رضویہ سکھر ۳/۶۵
مجمع الزوائد باب اضحیۃ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دارالکتاب بیروت ۴/۲۲
۱۳۹ سنن ابن ماجہ ابواب الاضاحی باب اضاحی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۳۲
۱۴۰ سنن ابن ماجہ ابواب الاضاحی باب اضاحی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۲۳
۱۴۱ بحر الرائق باب الحج عن الغیر ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ۳/۵۹
۱۴۲ القرآن ۳/۱۴۵
۱۴۳ القرآن ۱۷/۱۸ و ۱۹
۱۴۴ ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۴۵ ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۴۶ ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵
۱۴۷ زہر الربی علی ہامش سنن النسائی ارواح المومنین نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی ۱/۲۹۲
۱۴۸ نفحات الانس شیخ مفرح رحمۃ اللہ علیہ انتشارات کتاب فروشی مطبع توحیدی ص ۸۲-۵۸۱
۱۴۹ سبع سنابل سنبلۂ ششم درحقائق وحدت الخ مکتبہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور ص ۱۷۰
۱۵۰ کنز العمال بحوالہ رافعی عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حدیث ۴۲۵۹۶ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱۵/۶۵۵
فتح القدیر عن علی رضی اللہ عنہ باب الحج عن الغیر مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۳/۶۵
ردالمحتار باب الحج عن الغیر مصطفی البابی مصر ۲/۲۵۷
۱۵۱ جامع احکام الصغار علی ہامش جامع الفصولین مسائل الکراہیۃ مطبع ازہریہ مصر ۱/۱۴۸
۱۵۲ الاشباہ والنظائر احکام الصبیان ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ۲/۱۴۲
۱۵۳ ردالمحتار باب الحج عن الغیر داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/۲۳۶
۱۵۴ ردالمحتار مطلب فی القرآۃ للمیت الخ داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵

۱۵۵ ردالمحتار مطلب فی ابداء ثواب القرآۃ الخ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵-۶۰۶

۱۵۶ سنن ابی داؤد کتاب الادب باب فی اماطۃ الاذی آفتاب عالم پریس لاہور ۲/۳۵۵

۱۵۷ جامع الترمذی ابواب البر والصلۃ امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۱۷

۱۵۸ صحیح البخاری کتاب الجہاد باب الخدمۃ فی الغزو قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/۴۰۴

۱۵۹ جامع الترمذی ابواب البر والصلۃ امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ دہلی ۲/۱۷

۱۶۰ جامع للخطیب مروی از مسند ابی سعید الخدری دار الفکر بیروت ۳/۶۴

۱۶۱ سنن ابی داؤد باب فی الجمع فی المسجد مرتین آفتاب عالم پریس لاہور ۱/۸۵

مسند احمد بن حنبل مروی از ابوامامہ دار الفکر بیروت ۵/۲۵۴

۱۶۲ جامع احکام الصغار علیٰ ہامش جامع الفصولین، مسائل الوکالۃ، مطبعۃ الازہریہ مصر ۲۷۵-۲۷۶/۱

۱۶۳ جامع الفصولین فصل ۳۴ احکام الصبیان مطبعۃ الازہریہ مصر ۲/۲۰۷-۲۰۸

۱۶۴ مجمع الزوائد بحوالہ معجم اوسط کتاب الحج باب فیمن مات وعلیہ الحج دار الکتاب بیروت ۳/۲۸۲

۱۶۵ مجمع الزوائد بحوالہ معجم اوسط کتاب الزکوٰۃ باب الصدقۃ علی المیت دار الکتاب بیروت ۳/۱۳۸

۱۶۶ کنز العمال بحوالہ رافعی عن علی حدیث ۴۲۵۹۶ مؤسسۃ الرسالۃ بیروت ۱۵/۶۵۵

اتحاف السادۃ المتقین بحوالہ ابومحمد سمرقندی فی فضائل سورۃ الاخلاص دار الفکر بیروت ۱۰/۳۷۱

۱۶۷ سنن الدارقطنی کتاب الحج نشر السنۃ ملتان ۲/۲۶۰

۱۶۸ التیسیر شرح الجامع الصغیر تحت حدیث ماقبل مکتبۃ الامام الشافعی الریاض السعودیہ ۱/۸۹

۱۶۹ سنن الدارقطنی کتاب الحج نشر السنۃ ملتان ۲/۲۶۰

۱۷۰ ردالمحتار باب الحج عن الغیر دار احیاء التراث العربی بیروت ۲/۲۳۶

۱۷۱ ردالمحتار باب الحج عن الغیر دار احیاء التراث العربی بیروت ۲/۲۴۱

۱۷۲ ردالمحتار باب مطلب فی القرآۃ للمیت الخ دار احیاء التراث العربی بیروت ۱/۶۰۵

۱۷۳ الہدایۃ باب الحج عن الغیر المکتبۃ العربیہ کراچی ۱/۲۷۶

۱۷۴الدر مختار باب الحج عن الغیر مطبع مجتبائی دہلی ۱/۱۸۱

۱۷۵ملتقی الابحر باب الحج عن الغیر موسسۃ الرسالہ بیروت ۱/۲۳۴

۱۷۶مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر باب الحج عن الغیر داراحیاء التراث العربی بیروت ۱/۳۱۰

۱۷۷الدر مختار شرح تنویر الابصار باب الحج عن الغیر مطبع مجتبائی دہلی ۱/۱۸۱

۱۷۸الطحاوی علی الدر المختار باب الحج عن الغیر دارالمعرفہ بیروت ۱/۵۴۹

۱۷۹الدر مختار باب الحج عن الغیر مطبع مجتبائی دہلی ۱/۱۸۲

۱۸۰ردالمحتار باب الحج عن الغیر داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/۱۴۱

۱۸۱ردالمحتار بحوالہ اللباب باب الحج عن الغیر داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/۲۴۰

۱۸۲ردالمحتار بحوالہ اللباب باب الحج عن الغیر داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/۲۴۰

۱۸۳فتاویٰ ہندیۃ الباب الرابع فی الحج عن الغیر نورانی کتب خانہ پشاور ۱/۲۵۷

۱۸۴بیہودہ و بیکار بات ہے۔

۱۸۵القرآن ۱۹/۷۸

۱۸۶القرآن ۷/۲۸

۱۸۷یہ مسلہ آسان الفاظ میں سمجھنے کے لے امیرے شیخ طریقت بانیٔ دعوت اسلامی حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ کی کتاب "نماز کے احکام" کے ایک باب "قضاء نمازوں کا طریقہ" میں ملاحظہ فرمائیں۔

۱۸۸فتح القدیر فصل فی الدفن مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۲/۱۰۲

مراقی الفلاح مع حاشیۃ الطحطاوی، فصل فی حملہا ودفنہا، نور محمد کارخانہ تجارت کتب کراچی، صفحہ ۳۳۹

۱۸۹القرآن ۲/۴۱

۱۹۰حسام الحرمین کا مطالعہ فرمائیں

۱۹۱الدر مختار باب المرتد مطبع مجتبائی دہلی ۱/۳۵۶

۱۹۲ مشکوٰۃ باب الاعتصام بالکتاب فصل اول مطبع مجتبائی دہلی ص ۲۸

۱۹۳ مجمع بحار الانوار تحت لفظ صدق نولکشور لکھنؤ ۲/۲۳۹

۱۹۴ مسند احمد بن حنبل از مسند عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ دارالفکر بیروت ۲/۲۰۴

سنن ابن ماجہ باب ماجاء فی النہی عن الاجتماع الی اہل المیت الخ ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ص ۱۱۷

کنز العمال حدیث ۲۴۶ موسسۃ الرسالہ بیروت ۱/۶۶

۱۹۵ القرآن ۲/۲۰۰

۱۹۶ سنن ابی داوٗد باب فی الامام یقبل ہدایا المشرکین آفتاب عالم پریس لاہور ۲/۷۸

# ایصال ثواب

حضرت شیخ الحدیث علامہ عبد المصطفیٰ اعظمی مجددی رحمۃ اللہ علیہ

جنتی زیور میں تحریر فرماتے ہیں

یعنی قرآن مجید کی تلاوت یا کلمہ شریف یا نفلی نمازوں یا کسی بھی بدنی یا مالی عبادتوں کا ثواب کسی دوسرے کو پہنچانا یہ جائز ہے اسی کو عام طور پر لوگ فاتحہ دینا اور فاتحہ دلانا کہتے ہیں زندوں کے ایصال ثواب سے مردوں کو فائدہ پہنچتا ہے فقہ اور عقائد کی کتابوں مثلاً ہدایہ وشرح عقائد نسفیہ میں اس کا بیان موجود ہے اس کو بدعت اور ناجائز کہنا جہالت اور ہٹ دھرمی ہے حدیث سے بھی اس کا جائز ہونا ثابت ہے چنانچہ حضرت سعد بن عبادہ صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ کا جب انتقال ہوگیا تو انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم! میری ماں کا انتقال ہوگیا ان کے لئے کون سا صدقہ افضل ہے؟ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے فرمایا پانی (بہترین صدقہ ہے تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم کے فرمانے کے مطابق) حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کنواں کھدوا دیا (اور اسے اپنی ماں کی طرف منسوب کرتے ہوئے) کہا یہ کنواں سعد کی ماں کے لئے ہے (یعنی اس کا ثواب اس کی روح کو ملے)

(مشکوۃ المصابیح، کتاب الزکاۃ، باب فضل الصدقۃ، الفصل الثانی، رقم ۱۹۱۲، ج ۱، ص ۵۲۷)

اسی طرح ایک اور حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم! میری ماں کا اچانک انتقال ہوگیا اور وہ کسی بات کی وصیت نہ کرسکی میرا گمان ہے کہ وہ انتقال کے وقت کچھ بول سکتی تو صدقہ ضرور دیتی تو اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کردوں تو کیا اس کی روح کو ثواب پہنچے گا؟ تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہاں پہنچے گا۔

(صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب وصول ثواب الصدقۃ۔۔۔الخ، رقم ۱۰۰۴، ص ۵۰۲)

علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کی شرح میں ارشاد فرمایا کہ۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ اگر میت کی طرف سے صدقہ دیا جائے تو میت کو اس کا فائدہ اور ثواب پہنچتا ہے اسی پر علماء کا اتفاق ہے

(شرح صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب وصول ثواب الصدقۃ۔۔۔ الخ، ج ۱، ص ۳۲۴)

اس کے علاوہ ان حدیثوں سے مندرجہ ذیل مسائل بھی نہایت ہی واضح طور پر ثابت ہوتے ہیں۔

(۱) میت کے ایصال ثواب کے لئے پانی بہترین صدقہ ہے کہ کنواں کھدوا کر یا نل لگوا کر یا سبیل لگا کر اس کا ثواب میت کو بخشا جائے۔

(۲) میت کو کسی کار خیر کا ثواب بخشنا بہتر اور اچھا کام ہے چنانچہ تفسیر عزیزی پارہ عم ص ۱۱۳ پر ہے کہ۔

مردہ ایک ڈوبنے والے کی طرح کسی فریاد رس کے انتظار میں رہتا ہے ایسے وقت میں صدقات اور دعائیں اور فاتحہ اس کے بہت کام آتے ہیں یہی وجہ ہے کہ لوگ ایک سال تک خصوصاً موت کے بعد ایک چلہ تک میت کو اس قسم کی امداد پہنچانے کی پوری پوری کوشش کرتے ہیں۔

(۳) ثواب بخشنے کے الفاظ زبان سے ادا کرنا صحابہ علیھم الرضوان کی سنت ہے۔

(۴) کھانا شیرینی وغیرہ سامنے رکھ کر فاتحہ دینا جائز ہے اس لئے کہ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اشارہ قریب کا لفظ استعمال کرتے ہوئے فرمایا ھذہ لام سعد یہ کنواں سعد کی ماں کے لئے ہے یعنی اے اللہ عزوجل! اس کنوئیں کے پانی کا ثواب میری ماں کو عطا فرما اس سے معلوم ہوا کہ کنواں ان کے سامنے تھا۔

(۵) غریب مسکین کو کھانا وغیرہ دینے سے پہلے بھی فاتحہ کرنا جائز ہے جیسا کہ حضرت سعد نے کیا کہ کنواں تیار ہونے کے ساتھ ہی انہوں نے ثواب بخش دیا حالانکہ لوگوں کے پانی استعمال کرنے کے بعد ثواب ملے گا اسی طرح اگرچہ غریب مسکین کو کھانا دینے کے بعد ثواب ملے گا لیکن اس ثواب کو پہلے ہی بخش دینا جائز ہے۔

(۶) کسی چیز پر میت کا نام آنے سے وہ چیز حرام نہ ہوگی مثلاً غوث پاک کا بکرا یا غازی میاں کا مرغا کہنے سے بکرا یا مرغا حرام نہیں ہوسکتا کیونکہ حضرت سعد صحابی نے اس کنوئیں کو اپنی مرحومہ ماں کے نام سے منسوب کیا تھا جو آج تک بئر ام سعد ہی کے نام سے مشہور ہے اور دور صحابہ سے آج تک مسلمان اس کا پانی پیتے رہے

ہیں اور کوئی بھی اس کا قائل نہیں کہ ام سعد کا نام بول دینے سے کنوئیں کا پانی حرام ہو گیا۔

بہر حال اس بات پر چاروں اماموں کا اتفاق ہے کہ ایصال ثواب یعنی زندوں کی طرف سے مردوں کو ثواب پہنچانا جائز ہے اب رہیں تخصیصات کہ تیسرے دن ثواب پہنچانا چالیسویں دن ثواب پہنچانا۔ تو یہ تخصیصات اور دنوں کی خصوصیات نہ تو شرعی تخصیصات ہیں نہ کوئی بھی ان کو شرعی سمجھتا ہے کیونکہ کوئی بھی یہ نہیں کہتا کہ اسی دن ثواب پہنچے گا بلکہ یہ تخصیصات محض عرفی اور رواجی بات ہے جو لوگوں نے اپنی سہولت کے لئے مقرر کر رکھی ہے ورنہ سب جانتے ہیں کہ انتقال کے بعد ہی سے تلاوت قرآن مجید اور صدقات وخیرات کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے اور اکثر لوگوں کے یہاں بہت دنوں تک یہ سلسلہ جاری رہتا ہے ان سب باتوں کے ہوتے ہوئے یہ کیسے کہا جا سکتا ہے کہ سنی لوگ تیسرے دن اور چالیسویں دن کے سوا دوسرے دنوں میں ایصال ثواب کو ناجائز مانتے ہیں یہ بہت بڑا افتراء اور شرمناک تہمت ہے جو مخالفین کی طرف سے ہم سنی مسلمانوں پر لگانے کی کوشش کی جارہی ہے اور خواہ مخواہ تیجہ اور چالیسویں کو حرام کہہ کر مردوں کو ثواب سے محروم کیا جارہا ہے بہر حال جب ہم یہ قاعدہ کلیہ بیان کر چکے ہیں کہ ایصال ثواب اور فاتحہ جائز ہے تو ایصال ثواب کے تمام جزئیات کے احکام اسی قاعدہ کلیہ سے معلوم ہو گئے مثلاً۔

**تیجہ کی فاتحہ:۔**

مرنے سے تیسرے دن بعد قرآن خوانی اور کلمہ طیبہ پڑھا جاتا ہے اور کچھ بتاشے یا چنے یا مٹھائیاں تقسیم کی جاتی ہیں اور ان کا ثواب میت کی روح کو پہنچایا جاتا ہے چونکہ یہ ایصال ثواب کا ایک طریقہ ہے اس لئے جائز اور بہتر ہے لہٰذا اس کو کرنا چاہیے۔

**چالیسویں اور برسی کی فاتحہ:۔** مرنے کے چالیسویں دن بعد ہی کچھ کھانا پکوا کر فقراء ومساکین کو کھلایا جاتا ہے اور قرآن خوانی بھی کی جاتی ہے اور اس کا ثواب میت کی روح کو پہنچایا جاتا ہے اسی طرح ایک برس پورا ہو جانے کے بعد بھی کھانوں اور تلاوت وغیرہ کا ایصال ثواب کیا جاتا ہے یہ سب جائز اور ثواب کے کام ہیں لہٰذا ان کو کرتے رہنا چاہیے۔

**شب برأت کی فاتحہ:۔** شب برأت میں حلوہ پکایا جاتا ہے اور اس پر فاتحہ دلائی جاتی ہے حلوہ پکانا

بھی جائز ہے اور اس پر فاتحہ دلانا ایصال ثواب میں داخل ہے لہٰذا یہ بھی جائز ہے۔

کونڈوں کی فاتحہ:۔رجب کے مہینے میں چاول یا کھیر پکا کر کونڈوں میں رکھتے ہیں اور حضرت جلال الدین بخاری رحمہ اللہ کی فاتحہ دلاتے ہیں اسی طرح ماہ رجب میں حضرت امام جعفر صادق رحمہ اللہ کو ایصال ثواب کرنے کے لئے پوریوں کے کونڈے بھرے جاتے ہیں یہ سب جائز اور ثواب کے کام ہیں مگر کونڈوں کی فاتحہ میں جاہلوں کا یہ فعل مذموم اور نری جہالت ہے کہ جہاں کونڈوں کی فاتحہ ہوتی ہے وہیں کھلاتے ہیں وہاں سے ہٹنے نہیں دیتے یہ پابندی غلط اور بے جا ہے مگر یہ جاہلوں کا طریقہ عمل ہے پڑھے لکھے لوگوں میں یہ پابندی نہیں اسی طرح کونڈوں کی فاتحہ کے وقت ایک کتاب داستان عجیب لوگ پڑھتے ہیں اس میں جو کچھ لکھا ہے اس کا کوئی ثبوت نہیں لہٰذا اس کو نہیں پڑھنا چاہے مگر فاتحہ دلانا چاہے کہ یہ جائز اور ثواب کا کام ہے۔

اسی طرح حضرت غوث اعظم رحمہ اللہ و حضرت معین الدین چشتی رحمہ اللہ حضرت خواجہ بہاؤ الدین نقشبند رحمہ اللہ حضرت خواجہ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ وغیرہ تمام بزرگان دین کی فاتحہ دلانا جائز اور ثواب کا کام ہے جو لوگ ان بزرگوں کی فاتحہ سے منع کرتے ہیں وہ درحقیقت ان بزرگوں کے دشمن ہیں لہٰذا ان کی باتوں پر کان نہیں دھرنا چاہے نہ ان لوگوں سے میل جول رکھنا چاہے بلکہ نہایت مضبوطی کے ساتھ اپنے مذہب اہل سنت و جماعت پر قائم رہنا چاہے کہ یہی مذہب حق ہے اور اس کے سوا جتنے فرقے ہیں وہ سب صراط مستقیم سے بہکے اور بھٹکے ہوئے ہیں خداوند کریم سب کو اہل سنت و جماعت کے مذہب پر قائم رکھے اور اسی مذہب پر خاتمہ بالخیر فرمائے۔

آمین یا رب العلمین بحرمة النبی الامین و آله و اصحابه اجمعین۔

# فاتحہ کا طریقہ

پہلے تین بار درود شریف پڑھے پھر کم سے کم چاروں قل سورۂ فاتحہ اور الم سے مُفلِحُون تک پڑھے

اس کے بعد پڑھے وَاِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ اور اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ٥وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ مَاكَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِيّٖنَ وَ كَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمًا ٥اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ٥

اب تین بار درود شریف پڑھے۔ اور سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ پڑھ کر بارگاہ الٰہی عزوجل میں ہاتھ اٹھا کر یوں دعا کرے یا اللہ عزوجل! ہم نے جو کچھ درود شریف پڑھا ہے اور قرآن مجید کی آیتیں تلاوت کی ہیں ان کو قبول فرما اور ان کا ثواب (اگر کھانا یا شیرینی بھی ہو تو اتنا اور کہے کہ اس کھانے اور شیرینی کا ثواب) ہماری جانب سے حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم کو نذر پہنچا دے پھر آپ کے وسیلہ سے تمام انبیائے کرام علیہم السلام و صحابہ عظام و ازواج مطہرات و اہل بیت اطہار و شہدائے کربلا اور تمام اولیاء و علماء و صلحاء و شہداء کو عطا فرما (پھر اگر کسی خاص بزرگ کو ایصال ثواب کرنا ہو تو ان کا نام خصوصیت کے ساتھ لے مثلاً یوں کہے کہ خصوصاً حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو نذر پہنچا دے) اور جملہ مومنین و مومنات کی ارواح کو ثواب عطا فرما اور کسی عام آدمی کو ایصال ثواب کرنا ہو تو اس کا ذکر خصوصیت سے کرے مثلاً یوں کہے کہ خصوصاً ہمارے والد یا والدہ کی روح کو ثواب پہنچا دے۔

آمین یا رب العلمین وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ ٥بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

